

| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | روز شنبہ تک امید ہے کہ پکڑا جائے گا مگر تم [illegible] تو حیرانی زیادہ ہو گی۔ |
| نکاح | ہو گا مگر تم پریشان ہو گے کیونکہ اس [illegible] عورت سے سازگاری نہیں ہو گی۔ |
| شراکت | جس شخص پر بھروسہ رکھتے [illegible] آخر میں نقصان دے گا۔ |
| غائب | جلد پہنچنے کی امید [illegible] ہے۔ روز شنبہ ورنہ 36 روز کے بعد آئے گا۔ |
| غالب مغلوب | بعد جھگڑا [illegible] وفساد کے مخالف غالب آئے گا۔ |
| دزد | شخص کوزہ پشت لنگڑا ہے ملنا محال ہے شاید 36 روز کے بعد پتہ لگے گا۔ |
| قرض | چار ماہ تک میسر نہیں ہو گا بلکہ قرضخواہ تنگ کریں گے۔ |
| خواب | ہولناک ہو گا۔ تعبیر اس کی بدی پر دلالت کرتی ہے۔ |
| سفر | جاؤ گے تو راستہ میں سخت تکلیف اٹھاؤ گے۔ بہتر تو یہ ہے کہ 36 روز صبر کرو۔ |
| روزگار | 36 روز نحس ہیں بنا ہوا روزگار بگڑے گا۔ |
| مادر | طالع منحوس اور ہر وقت فکر و تشویش میں رہتی ہے۔ |
| احوال سال | نرخ گراں' بارش ندارد' باہم خلق اللہ میں رنج و زحمت کے آثار ہوں گے۔ |
| دوست | پریشان ہیں تم سے عداوت کریں گے۔ امید دیر سے بر آئے گی۔ |
| دشمن | سخت دشمنی کریں گے' آخرکار مغلوب رہو گے' سبب فساد کی بنیاد کوئی عورت ہو گی۔ |
| محبوس | سخت تکلیف میں ہے 36 روز منحوس ہیں۔ |
| چہارپایہ | ضائع ہوں گے بلکہ تم کو خرید سے نقصان ہو گا۔ |
| تجارت | خرید و فروخت میں نقصان ہو گا۔ 36 روز کے بعد کوئی کام شروع کرنا۔ |





| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | موضع خوفناک وشہر ترکستان ولشکر وجائے خونریزی سے متعلق ہے۔ |
| ضمیر | واسطے گمشدہ یا برادر یا کسی خوف واندیشہ کا ہو۔ |
| خبایا | اگر دو چیزیں ہوں تو یکے معدنی دیگر حیوانی ابریشم دیوست وغیرہ۔ |
| دفین | جائے مشتبہ پر دیکھو اس کے جانب غرب یا جنوب سنگ سرخ نکلے گا۔ |
| نفس | واسطے محبت کسی سنگ دل کے متحیر و متفکر ہے بعد 28 روز تشویش رفع ہو گی۔ |
| مال | کوئی شخص دھوکا دے کر کچھ مال نقصان کرے گا۔ |
| برادران | تم سے خوف کرتے ہیں اور اصل معاملہ میں تم سے پرہیز رکھتے ہیں۔ |
| نقل وحرکت | اگر نقل وحرکت کرو گے امید سے مایوس ہو جاؤ گے۔ |
| باپ | وہ شخص کسی کی بدولت نقصان اٹھا چکا ہے۔ اس لیے حیران ہے۔ |
| املاک | دشمن آپ کے املاک کو غارت اور تباہ کرنے کے خیال میں ہیں۔ |
| عمر | 15 یا 35 سال میں خوف مرگ ورنہ 66 سال عمر ہو گی اور روز مرگ شنبہ ہو گا۔ |
| فرزندان | جھگڑالو' فسادی' فتنہ انگیزی کرتے ہو' خدا رحم کرے۔ |
| معشوق | جس طرح تم حیران ہو اس طرح وہ ہے دیر کے بعد امید وصل رکھو شاید 28 روز کے بعد ہو۔ |
| خبر | فتنہ وفساد اور مرگ کی خبریں سننے میں آئیں گی۔ |
| بیمار | کسی اندرونی غم میں بیمار ہے سہ شنبہ و چہارشنبہ گراں ہے بعد ازاں جلد صحت ہوگی۔ |
| حاملہ | وضع حمل میں آسانی اور خدا لڑکا دے گا۔ |
| غلام | اور کنیزک کا خریدنا اور فروخت کرنا نامبارک ہے۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | اس شخص کو کوئی مرد سپاہی پکڑ کر لائے گا۔ |
| نکاح | اس کا معاوضہ دینا پڑے گا مگر یہ عورت نامبارک ہو گی کیونکہ سنگدل عشقباز اور زانی ہو گی۔ |
| شراکت | طرفین میں خیانت ہو گی۔ اس لیے نقصان ہو گا نہ کرنی اچھی ہے۔ |
| غائب | متحیر و متفکر اور بے اختیاری کی حالت میں ہے اگر رمل میں غلبہ کرے تو مردہ تصور کرو۔ |
| غالب مغلوب | اول میں تم غالب اور آخر میں طرف ثانی غالب ہو گا۔ |
| وزد | شخص گربہ چشم اور بدن پر کوئی نشان سوختگی آتش ہو مال ملنا محال ہے۔ |
| قرض | اگر طلب کرو گے نہ ملے گا اور دیا ہوا بھی وصول نہ ہو گا۔ چند روز صبر کرو۔ |
| خواب | اس خواب کی تعبیر یہ ہے کہ تم کو کسی دشمن سے مقابلہ کرنا ہو گا۔ |
| سفر | راستہ میں خوف چوروں اور رہزنوں کا ہو گا۔ اس لیے پرہیز رکھو۔ |
| روزگار | 28 روز تک خاموش رہو۔ طالع منحوس ہے۔ بنا ہوا کام بگڑے گا۔ |
| مادر | بیمار اور بعض حالات دنیاوی میں حیران ہے۔ |
| احوال سال | واردات خون وقتل کی بہت ہوں گی۔ غلہ گراں مگر گوشت ارزاں رہے گا۔ |
| دوست | تشویش و پریشانی میں ہے تم کو ان سے رنج پہنچے گا۔ |
| دشمن | بباعث کسی عورت کے دشمنی ہو گی اور تم دونوں پریشان اور حیران ہوں گے۔ |
| محبوس | کوئی امید بہتری کی نہیں۔ خدا فضل کرے تو دوسری بات ہے۔ |
| چہار پایہ | نقصان اور ضائع ہوں گے شاید مر جائیں۔ 28 روز تک نہ خریدو۔ |
| تجارت | 28 روز تک خرید و فروخت میں نفع نہیں بلکہ نقصان ہو گا۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | ابر و باراں و باغ و بوستان اور جائے بارونق اور جگہ سرسبز سے۔ |
| ضمیر | واسطے سفر یا روزگار یا حصول مال کے لیے ہو۔ |
| خبایا | اگر ہو تو وہ چیز جو پانی کی پیدائش ہو، رنگ سفید۔ |
| دفین | جائے مشتبہ کے جانب جنوب یا شمال دیکھو کوئی سفید جنس ملے گی۔ |
| نفس | خوش و خورم مگر خیال واسطے سفر کے لگا رہے۔ |
| مال | اس روز تک آمد خرچ مساوی بعدازاں نیک۔ |
| برادران | خوشحال اور مطیع و فرمانبردار رہیں گے، فائدہ ہو گا۔ |
| نقل و حرکت | جہاں جاؤ گے مراد حسب منشاء حاصل ہو گی۔ |
| باپ | تمہارے فائدہ کے لیے ہمیشہ تیار ہے مگر تم ناخوش ہو۔ |
| املاک | سرسبز و شاداب رہے گا بلکہ کوئی کنواں لگاؤ گے۔ |
| عمر | خوشی سے گزرے گی۔ 30 یا 40 سال میں خوف مرگ ورنہ عمر دراز ہو یوم مرگ دوشنبہ ہو گا۔ |
| فرزندان | تم جو خیال دل میں رکھتے ہو۔ ان سے حاصل ہو گا عروج پائیں گے۔ |
| معشوق | امید ہے کہ دوشنبہ کو وہ خود یا کوئی پیغام دے گا ورنہ بعد 10 یوم کے ملاقات ہو۔ |
| خبر | خوشی اور فرحت کی خبر عنقریب پہنچے گی۔ |
| بیمار | بلغم اور سردی روز چہارشنبہ و دوشنبہ گراں ہے بعدازاں صحت ہو گی۔ |
| حاملہ | ایک دختر صاحب جمال پیدا ہو گی۔ مبارک قدم والدہ کے لیے سعد ہے۔ |
| غلام | اور کنیزک مطیع اور فرمانبردار رہیں گے اور تم کو خوش رکھیں گے۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | گمان پڑتا ہے کہ کچھ نقدی بھی لے گیا ہے۔ اس وقت آب رواں کی جگہ بیٹھا ہے 10 روز کے بعد ملے گا۔ |
| نکاح | جلد ہوگا وہ عورت خوبصورت خوش مزاج تابعداری کرے گی اگر 15 روز تک نہ ہوا تو 4 ماہ توقف ہوگا۔ |
| شراکت | اس شخص سے نہیں بلکہ کسی دوسرے شخص سے کرو فائدہ ہوگا۔ |
| غائب | دس روز تک امید واپسی کی ہے۔ وہ جائے قیام پر خوش ہے۔ |
| غالب مغلوب | تم غالب رہو گے مگر آخرکار صلح ہو جائے گی۔ |
| دزد | شخص سفید رنگ ابرو پر نشان دس روز میں امید گرفتاری ورنہ 4 ماہ توقف ہو۔ |
| قرض | جس شخص سے مانگو گے وہ ضامن یا کاغذ تمسک طلب کرے گا۔ |
| خواب | کسی حسین یا دلربا کی ملاقات ہوگی مگر فائدہ نہیں ہوگا۔ |
| سفر | یہ سفر تمہارے لیے مبارک اور ہر طرح سے مفید ہے۔ |
| روزگار | اس روز میں فائدہ کثیر ہوگا اور پائیدار رہے گا۔ |
| مادر | طالع اس کا ان دنوں سعادت میں ہے اور ہر طرح سے خوش ہے۔ |
| احوال سال | بارش موقع پر ہوگی' غلہ کا نرخ ارزاں رہے گا' دریاؤں میں پانی بہت آئے گا۔ |
| دوست | جو امید تم رکھتے ہو ان کی وساطت سے جلد پوری ہوگی۔ |
| دشمن | یہ دشمن خدا کے فضل سے رفع ہوگا' کوئی فکر مت کرو۔ |
| محبوس | 10 روز تک امید رہائی ورنہ 4 ماہ توقف ہوگا۔ |
| چہارپایہ | خرید وفروخت جانوروں میں معقول فائدہ ہوگا۔ |
| تجارت | اجناس سفید رنگ خریدؤ بڑا بھاری منافع ہوگا۔ |





| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | تخت ونشست گاہ و جائے بلند ولشکر بادشاہ دارالسلطنت سے متعلق ہے۔ |
| ضمیر | برائے بادشاہ یا روزگار یا سفر کے لیے ہوگا۔ |
| خبایا | چیزے معدنی عزیز وخوش رنگ ہوگی۔ |
| دفین | اگر گمان ہے تو جائے مشتبہ کے مشرق کی طرف دیکھو۔ |
| نفس | واسطے سفر اور بلندی مرتبہ کے متفکر ہو۔ |
| مال | خرچ زیادہ آمدن کم 4 ماہ 16 روز یہی حال رہے گا۔ |
| برادران | بلند اقبال صاحب عزت ہوں گے تم کو فائدہ ہوگا۔ |
| نقل وحرکت | جاؤ مبارک اور ہر طرح سے کامیابی کی دلیل ہے۔ |
| باپ | ایک عمدہ عزت پبلک میں رکھتا ہے اور عقلمند اور بزرگ ہے تم کو فائدہ ہوگا۔ |
| املاک | آباد رہے گا۔ دن دوگنی اور رات چوگنی ترقی ہوگی۔ |
| عمر | تندرستی اور خوشی سے گزرے گی یا 40 سال میں خوف مرگ ورنہ عمر دراز ہوگی یوم حالت یکشنبہ ہوگا۔ |
| فرزندان | تم کو ان کی سعادت مندی سے راحت پہنچے گی۔ |
| معشوق | سرکش رہے گا تم اس کے خیال کو ترک کر دو۔ |
| خبر | کسی حاکم یا بزرگ کی خبر ملاقات کی پہنچے گی۔ |
| بیمار | حرارت اور اسہال ہیں۔ یکشنبہ یا چہارشنبہ گراں ہے بعد صحت ہوگی۔ |
| حاملہ | آسانی سے وضع حمل ہوگا۔ |
| غلام | اور کنیزک آزادی پسند ہوں گے شاید خود بھاگ جائیں۔ |



| سوال | جواب |
| --- | --- |
| گریختہ | اگر یکشنبہ یا چہارشنبہ تک ملا تو بہتر ورنہ اس جگہ سے چلا گیا اور 4 ماہ 16 یوم توقف ہو۔ |
| نکاح | مبارک ہوگا اگر جلد ہوا تو بہتر ورنہ 4 ماہ 16 روز توقف سے کام ہو۔ |
| شراکت | تم دونوں میں محبت رہے گی اور فائدہ اٹھاؤ گے۔ |
| غائب | جائے قیام پر خوش ہے جلد آئے ورنہ 4 ماہ 16 روز دیری ہوگی۔ |
| غالب مغلوب | تم غالب رہو گے لیکن دوسرے آدمی صلح کرا دیں گے۔ |
| دزد | شخص میانہ قد بزرگ نسب گندم گوں اور پر سینہ کے نشان مال کا ملنا محال۔ |
| قرض | جس شخص سے طلب کرو گے وہ فوراً دینے کا وعدہ کرے گا۔ |
| خواب | کسی مرد بزرگ سے ملاقات ہوگی اور تم کافی فائدہ اٹھاؤ گے۔ |
| سفر | بہتر اور مبارک ہے مگر تم جانے سے انکاری ہو گے۔ |
| روزگار | جلد ملے گا اور حصول مراد ہوگی۔ عزت اور مرتبہ چند روز میں بڑھے گا۔ |
| مادر | تندرست اور خوشحال ہے تم کو فائدہ ہوگا۔ |
| احوال سال | حیوان آرام پائیں گے، غلہ ارزاں ہوگا مگر بزرگ لوگ راہی ملک عدم زیادہ ہوں گے۔ |
| دوست | خوش مزاج ہیں، تم کو فائدہ پہنچا دیں گے۔ |
| دشمن | گو زبردست ہے مگر تمہارے حال پر خدا کا فضل ہے۔ |
| محبوس | طالع تو سعادت میں ہے شاید خدا رحم کرے۔ |
| چہارپایہ | سے فائدہ ہوگا اگر دست رفتہ ہیں تو جلد ملیں گے۔ |
| تجارت | خرید و فروخت میں فائدہ ضرور ہوگا کوئی کام شروع کرو۔ |





| سوال | جواب |
| --- | --- |
| منسوب | درختاں میوہ دار اور شہر ہائے آباد و جائے سرسبز وغیرہ۔ |
| ضمیر | برائے بادشاہ یا احوال دوست یا نکاح کے لیے ہو۔ |
| خبایا | چیزے معیوب پیدائش آب رنگ زردی مائل ہو۔ |
| دفین | معلوم ہوتا ہے کہ مکان مشتبہ میں کچھ مال مدفونہ ہوگا۔ |
| نفس | طبیعت مستقل اور نئے کام کے شروع کرنے میں رجوع ہو گے منشاء پورا ہوگا۔ |
| مال | عنقریب روزگار سے فائدہ ہوگا، کوئی معاونت کرے گا۔ |
| برادران | تم سے محبت اور پیار کرتے ہیں، تمہارا کہنا مانتے ہیں۔ |
| نقل و حرکت | مبارک و نیک ہوگی لیکن حصول مراد میں توقف ضرور ہے۔ |
| باپ | طالع والد سعادت اور بزرگی میں ہے۔ |
| املاک | معمور رہے گا۔ اس میں رہنے والے خوش رہیں گے اور ہمیشہ فرمانبردار رہیں گے۔ |
| عمر | خوشی سے گزرے گی 38 یا 50 سال میں خوف مرگ بعد گزرنے اس معیاد کے عمر 78 سال ہوگی۔ |
| فرزندان | سعادت مند تمہارے حسب منشاء کام کریں گے اور ہمیشہ فرمانبردار رہیں گے۔ |
| معشوق | تم دونوں کو باہم وصل کا اشتیاق ضرور ہے یہ معشوق درحقیقت حسین دلربا ہے۔ |
| خبر | کوئی پیغام کسی کی ملاقات کا آئے گا۔ |
| بیمار | یکشنبہ و چہارشنبہ تک بیماری بڑھے گی۔ اس کے بعد صورت شفا ہوگی۔ |
| حاملہ | اگر حمل ہے تو لڑکی پیدا ہوگی۔ مبارک قدم ہوگی۔ |
| غلام | اور کنیزک ہر طرح سے مطیع رہیں گے اور پیار کریں گے۔ |

| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | ایک جگہ قیام نہیں رکھے گا البتہ 2 ماہ 28 روز کے بعد دستیاب ہوگا۔ |
| نکاح | ایک خوش خلق اور حسین عورت سے تجویز نکاح ہوگی مگر کام سرانجام دیری سے ہوگا۔ |
| شراکت | جس شخص سے تمہارا ارادہ ہے وہ ایماندار اور دیندار آدمی ہے۔ |
| غائب | جلد آئے گا روز پنجشنبہ کو امید ہے ورنہ 2 ماہ 18 روز توقف ہوگا۔ |
| غالب مغلوب | تم مغلوب ہو گے کیونکہ وہ قوی ہے مقابلہ مت کرو۔ |
| دزد | امید جلد گرفتاری ہے گمان پڑتا ہے کہ کوئی عورت اڑا کر لے گیا ہے۔ 28 روز کے اندر اندر پتہ ملے گا۔ |
| قرض | معاملہ داد وستد میں شامل ہوگا۔ |
| خواب | کسی جگہ سے فائدہ اٹھاؤ گے یا کوئی بزرگ صاحب عمل سے ملاقات ہوگی۔ |
| سفر | اگر جاؤ گے فائدہ اٹھاؤ گے مگر گمان پڑتا ہے کہ تم اپنا ارادہ ملتوی کر دو گے۔ |
| روزگار | ترقی ہوگی۔ عنقریب حصول مراد بوساطت کسی مرد بزرگ صاحب عمل سے ملاقات ہوگی۔ |
| مادر | تندرست و نیک حال ہے مگر مقصود حاصل نہ ہوگا۔ |
| احوال سال | نرخ ارزاں بارش عمدہ میوہ بہت پیدا ہوگا۔ خلق اللہ میں خوشی ہوگی۔ |
| دوست | نیک ہیں تمہارا مقصود ان سے جلد حاصل ہوگا۔ |
| دشمن | قوی و زبردست ہے اس کے معاون بہت ہیں تم کو زیر بار کر دے گا اس کے دفعیہ کے لیے خدا سے دعا مانگو۔ |
| محبوس | 2 ماہ 10 یوم تک اس کا طالع نحوست میں ہے۔ |
| چہارپایہ | خرید و فروخت نیک ہے اگر گمشدہ ہیں تو جلد ہاتھ آئیں گے۔ |
| تجارت | کاروبار تجارت میں فائدہ ہونے کی دلیل ہے۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | زمین سنگستان و درخت افتادہ و جائے ویران۔ |
| ضمیر | گمشدہ یا غائب یا کسی دوست کے پہنچنے کے لیے ہو۔ |
| خبایا | چیزے معدنی قیمتی از قسم آہن رنگ سرخ منقش ہوگی۔ |
| دفین | کوئی چیز موجود نہیں۔ گمان غلط ہے اگر تم کو شبہ ہے تو شمال و جنوب کی طرف دیکھو۔ |
| نفس | اور غم پریشان و حیران بعد 20 روز حال نیک ہوگا۔ |
| مال | تنگدستی بلکہ خوف ضائع ہونے کا ہے۔ 41 روز اس طرح گزریں گے اس کے بعد بہتری ہوگی۔ |
| برادران | کوئی دشمن ان کے درپے ہے جوان کو ہر وقت تکلیف دیتا ہے۔ |
| نقل وحرکت | نامرادی اور زحمت کی دلیل ہے۔ توقف کرو۔ |
| باپ | بدحال بلکہ تمہارا دشمن ہے پرہیز کرو۔ |
| املاک | خراب و تباہ ہوگا۔ گمان ہے کہ تمہارے قبضہ سے بھی کچھ حصہ نکل جائے گا۔ |
| عمر | تکلیف اٹھاؤ گے زخم آتش یا آہن کا لگے گا اور 30 سال میں خوف مرگ ورنہ عمر 57 سال ہوگی۔ |
| فرزندان | معیوب اور ہمیشہ تمہارے زر و مال کو نقصان پہنچائیں گے۔ |
| معشوق | تمہارے ملنے کے لیے حیلے کرتا ہے مگر حیران ہے اگر شب چہارشنبہ تک ملا تو خیر ورنہ 2 ماہ تک توقف ہو۔ |
| خبر | منحوس اور ہولناک خبریں سننے میں آئیں گی۔ |
| بیمار | آزار شکم یا تپ ہے شب شنبہ یا چہارشنبہ گراں ہے بعد ازاں صورت صحت ہو۔ |
| حاملہ | گمان پڑتا ہے کہ یہ حمل گر جائے گا اور سخت تکلیف ہوگی۔ |
| غلام | اور کنیز یک فرار ہوں گے اور نقصان پہنچائیں گے۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | مدت دراز میں گرفتار ہو گا کیونکہ ایک جگہ قیام نہیں کرتا آج یہاں اور کل وہاں۔ |
| نکاح | دشمن بنے ہوئے کام کو بگاڑیں گے مگر خیال رہے کہ یہ نکاح تم کو مفید نہیں ہو گا۔ خیال چھوڑ دو۔ |
| شراکت | ہرگز مت کرو' نقصان زر و مال ہو گا۔ |
| غائب | اگر شب شنبہ تک آ گیا تو بہتر ورنہ 4 ماہ تک امید نہ رکھو سفر دیگر کرے گا۔ |
| غالب مغلوب | تم مغلوب ہو گے لیکن نقصان جان بہت ہو گا۔ |
| دزد | شخص دنداں شکستہ دراز قد پیوستہ اور بڑا چالاک حرامزادہ ہے ملنا محال ہے۔ |
| قرض | مشکل سے معاملہ دادوستد ہو گا۔ صبر کرنا بہتر ہے۔ |
| خواب | اس کا نتیجہ پریشانی اور حیرانی ہے' خدا رحم کرے۔ |
| سفر | منحوس اور تکلیف ہو گی' بہتر تو یہی ہے کہ ارادہ ترک کر دو۔ |
| روزگار | موجودہ روزگار میں بھی خلل ہونے کا اندیشہ ہے 21 روز تک خاموش رہو۔ |
| مادر | رنج و زحمت بہت اٹھا چکی ہے اس وقت بھی متفکر ہے۔ |
| احوال سال | ظالم اور جابر حاکم رعایا کو تنگ کریں گے۔ چہار پایہ بہت مریں گے شریفوں کو ذلت کا منہ دیکھنا پڑے گا۔ |
| دوست | کوئی امید ان پر نہ رکھو اگر رکھو گے نقصان اٹھاؤ گے۔ |
| دشمن | نہایت تکلیف دیں گے' ناحق نقصان مال کریں گے' پرہیز کرو۔ |
| محبوس | طالع اس کا منحوس ہے کبھی کی مدد کارگر نہ ہو گی۔ |
| چہار پایہ | شاید کہ چوری چلا جائے یا مر جائے بہرحال نقصان ہو گا۔ |
| تجارت | کوئی کام شروع مت کرو' نقصان مال ہو گا۔ |





| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | گنبد و مینار دو آب رواں و جائے لشکریاں و مقام ترکاں۔ |
| ضمیر | واسطے بیمار یا حصول مال یا کسی دلربا کی خواہش ہو۔ |
| خبایا | چیزے کم قیمت برنگ کبود دیگرے نباتی ہو۔ |
| دفین | کوئی سرخ رنگ کی چیز مدفونہ ہے جانب شمال و جنوب دیکھو۔ |
| نفس | کسی شخص کی یاد میں حیرانی ہے 15 روز کے بعد حالت بدل جائے گی۔ |
| مال | بسیار کوشش اور محنت سے کسی قدر مفاد پہنچے گا۔ |
| برادران | باہم خصومت اور جھگڑا کریں گے اور اپنے کیے پر پشیمان ہوں گے۔ |
| نقل و حرکت | نہایت منحوس ہے' صبر بہتر ہے۔ |
| باپ | حالت درست نہیں کسی جسمی بیماری میں مبتلا ہو گا۔ |
| املاک | بباعث آتشزدگی کسی قدر ملک تباہ ہو جائے گا۔ |
| عمر | وجہ معاش بدفعلی سے ہو گی اور تم خیالات بیہودہ میں رہو گے باعث موت زخم یا غرق دریا ہو گا۔ |
| فرزندان | فتنہ و فساد میں مشغول رہیں گے تم کو فائدہ نہیں ہو گا۔ |
| معشوق | گول چہرہ رنگ سرخ و سفید خوش طبع ہے تم دونوں وصل کے خواہشمند ہو۔ |
| خبر | کسی ماہ جبین کی خبر واسطے وصل کے پہنچے گی۔ |
| بیمار | تکلیف ضرور ہے مگر جلد شفا کی صورت ہو گی۔ |
| حاملہ | بدشواری دختر پیدا ہو گی۔ |
| غلام | و کنیزک و بدفعل و معیوب ہیں' خرید و فروخت سے نقصان ہو گا۔ |

| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | اگر 15 روز تک گرفتار نہ ہوا تو 4 ماہ توقف ہوگا۔ |
| نکاح | مشکل سے ہو مگر وہ عورت ظریف ہے خیانت بھی کرے گی بہتر ہے کہ اس سے پرہیز کرو۔ |
| شراکت | درست نہیں کیونکہ نقصان زر و مال ہوگا۔ |
| غائب | اگر 15 روز تک نہ آیا تو 4 ماہ توقف ہوگا۔ |
| غالب مغلوب | تم مغلوب ہو گے مگر آخرکار صلح ہو جائے گی۔ |
| دزد | جو کچھ ان کے ہاتھ لگا۔ اس نے شراب نوشی اور عیاشی میں تباہ کر دیا۔ اب تلاش فضول ہے۔ |
| قرض | جو تم نے دینا ہے وہ 4 ماہ کے بعد ادا ہوگا اور قرضہ نہیں ملے گا۔ |
| خواب | آشفتہ و پریشاں دیکھا ہو تو تعبیر ناقص پڑے گی اگر مے نوشی کی ہے تو فائدہ ہوگا۔ |
| سفر | اتفاق جلد ہوگا مگر راستہ میں خوف وزوال ہونے کا گمان پڑتا ہے۔ |
| روزگار | بہت مشکل سے کامیابی ہوگی۔ 15 روز نحس ہیں۔ |
| مادر | حالات درست نہیں، فکر اور رنج میں مبتلا رہتی ہے۔ |
| احوال سال | چوری بلکہ سینہ زوری کی وارداتیں بہت ہوں گی، میوہ و غلہ گراں رہیں گے۔ |
| دوست | دوستوں سے مفاد نہیں بلکہ نقصان پہنچے گا۔ |
| دشمن | کوئی حریص تم کو نقصان پہنچاتا ہے اور تم اس پر اعتبار کرتے ہو۔ |
| محبوس | پندرہ روز منحوس ہیں مگر 4 ماہ کے بعد طالع سعادت میں ہوگا۔ |
| چہارپایہ | خرید و فروخت میں نقصان بلکہ اندیشہ ہے کہ مر جائیں۔ |
| تجارت | کسی بخیل آدمی کی بدولت خرید و فروخت میں نقصان ضرور ہوگا۔ |





| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | شہریائے معظمہ و درختاں بلند و آب دان و جائے راگ و رنگ ہے۔ |
| ضمیر | واسطے حصول ملک یا کسی شخص سے حصول مراد کے لیے یا وصل محبوب کا ہو۔ |
| خبایا | چیزے حیوانی برنگ سفید زردی مائل دیگرے معدنی ہو۔ |
| دفین | امید ہے کہ جانب جنوب یا شمال جائے مشتبہ سے ہوگا۔ |
| نفس | مشغول راگ و رنگ یا کسی دلربا کی یاد میں محو ہے۔ |
| مال | جلد حاصل ہوگا۔ امید ہے کہ 6 روز میں کوئی چیز ملے گی۔ |
| برادران | خوش و خرم ہیں بلکہ تم کو کافی فائدہ پہنچا دیں گے۔ |
| نقل و حرکت | ساتھ کامیابی و حصول مراد کے ہوگی۔ |
| باپ | عاقبت میں تم کو کافی ورثہ ملے گا، تابعداری کرو۔ |
| املاک | آباد ہوگا بلکہ کوئی ملک بزرگوں کی عنایت سے ملے گا۔ |
| عمر | خوشی سے گزرے گی۔ 30 و 40 سال میں خوف مرگ ہے اگر گزر گئی تو عمر 70 سال ہوگی۔ |
| فرزندان | صاحب ہمت اور بلند مرتبہ ہوں گے۔ تمہارا نام ہوگا۔ |
| معشوق | ملنے کا خواہشمند ہے وہ عورت دراز قد گداز فراخ چشم پیوستہ ابرو گندم گوں ہو گی۔ |
| خبر | کوئی خوشخبری آنے والی ہے جس سے فرحت حاصل ہوگی۔ |
| بیمار | روز جمعہ تک خوف ضرور ہے صدقہ دو، خدا فضل کرے گا۔ |
| حاملہ | دیر سے بارآور ہوگی اور دختر پیدا ہوگی۔ |
| غلام | اور کنیزک سے خوشی حاصل ہوگی، تمہارے لیے مبارک ہیں۔ |

| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | بہت جلد ملنے کی امید ہے ورنہ 6 ماہ توقف ہوگا۔ |
| نکاح | جلد ہوگا وہ عورت صاحب برکت مبارک قدم اور نیک طالع ہے۔ |
| شراکت | جس شخص سے ارادہ ہے وہ ایمانداری سے برتاؤ کرے گا۔ |
| غائب | ایک معزز شخص اس کے ہمراہ ہے 6 روز تک امید ہے کہ آئے گا ورنہ 4 ماہ کے بعد آئے۔ |
| غالب مغلوب | تم مغلوب ہو کر آخرکار صلح کرو گے۔ |
| دزد | شخص بلند قد اور پر گردن کے زخم اور منہ پر مسہ 7 یوم تک امید بعدازاں مایوسی ہوگی۔ |
| قرض | دیا ہوا نہ ملے گا بلکہ اور طلب کریں گے اگر مقروض ہو تو 6 ماہ کے بعد ادا ہوگا۔ |
| خواب | کسی حاکم یا مرد بزرگ سے عزت بڑھنے کی دلیل ہے۔ |
| سفر | اس سفر سے بجائے فائدہ کے زحمت ضرور پہنچے گی۔ |
| روزگار | جلد حاصل ہوگا۔ موجود ہو تو عزت اور مرتبہ بڑھے اور سروپا ملے۔ |
| مادر | خوش اور مرفع الحال ہے۔ سائل کو فائدہ پہنچے۔ |
| احوال سال | بارش باموقع، میوہ بہت، نرخ غلہ ارزاں لوگوں میں عیش وعشرت کے سامان نظر آئیں۔ |
| دوست | طالع ان کا سعادت میں ہے، تم کو خوشی ہوگی۔ |
| دشمن | زبردست اور صاحب حوصلہ ہے تم کو تکلیف پہنچے گی، موافقت نہ کرو۔ |
| محبوس | جلد بہتری ہوگی ورنہ 4 ماہ توقف معلوم ہوتا ہے کہ محبوس کوئی عورت۔ |
| چهارپایہ | اگر گمشدہ ہیں تو جلد بن جائیں گے، گھبراؤ نہیں، صبر کرو۔ |
| تجارت | کار تجارت خرید وفروخت میں حسب منشاء فائدہ ہوگا۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | جائے مکتب مدرسہ صدوق المارى یا جائے منقش سے متعلق ہے۔ |
| ضمیر | واسطے حصول عزت ومرتبہ یا پہنچنے کسی عورت کے ہو۔ |
| خبایا | چیزے حیوانی برنگ زرد معیوب جس پر نقش کیے گئے ہوں۔ |
| دفین | مکان کی دیوار جو شمال یا جنوب کی جانب سے اس کو دیکھو کوئی ڈبیہ مدفونہ ہو۔ |
| نفس | سلامت اور آسودہ حال ہے مگر دوستوں اور عزیزوں کی طرف سے اندیشہ ہو۔ |
| مال | توقف سے ملے گا، زیادہ سے زیادہ 2 ماہ 6 روز ہیں بعدازاں فائدہ ہوگا۔ |
| برادران | نیکو حال خوش قسمت ہیں جو کام کریں گے فائدہ اٹھائیں گے۔ |
| نقل وحرکت | بیشک وشبہ مبارک ہوگی، توقف نہ کرو۔ |
| باپ | نیک بخت، صاحب قسمت تم کو پیار کرے گا مگر بھائی تمہارے ناراض رہیں گے۔ |
| املاک | آبادی زیادہ ہوگی اور معقول فائدہ ہوگا۔ |
| عمر | خوشی وخورمی سے گزرے گی، بیماری اور ناگہانی حادثہ کئی دفعہ ہوں گے مگر عمر 80 سال ہوگی۔ |
| فرزندان | صاحب قسمت تو ضرور ہیں مگر تم کو کوئی فائدہ نہیں پہنچائیں گے۔ |
| معشوق | خود بخود تم کو ملے گا، کوشش چھوڑ دو، 2 ماہ 6 روز کے بعد اتفاق ہوگا۔ |
| خبر | ایک خبر پہنچے گی جس سے دل کو از حد خوشی ہوگی۔ |
| بیمار | روز چہارشنبہ گراں ہے، دعا کرو، بعدازاں صحت ضرور ہوگی۔ |
| حاملہ | سخت تکلیف کے بعد ایک دختر ہوگی۔ |
| غلام | اور کنیزک سے تم محبت کرو گے مگر فائدہ کچھ نہیں ہوگا۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | پندرہ روز کے اندر ملنے کی امید ہے اگر نہ ملا تو 6ماہ 6روز کے بعد امید رکھو۔ |
| نکاح | یہ عورت بلند قد سفید رنگ دستکار' عاقل' ہمیشہ تابعداری کرے گی مگر کام دیری سے ہوگا۔ |
| شراکت | جس شخص سے ارادہ کرتے ہو نہ فائدہ نہ نقصان مساوی ہے۔ |
| غائب | کسی بندرگاہ پر مقیم ہے چہارشنبہ تک پہنچے گا ورنہ 2ماہ 6روز توقف ہوگا۔ |
| غالب مغلوب | تم دشمن پر فتح پاؤ گے مگر وہ صلح کرے گا۔ |
| وزد | شخص رنگ گندم اور منہ کے نشان یا سینہ پر خال چہارشنبہ تک ملے ورنہ 2ماہ 6روز تک۔ |
| قرض | 4ماہ تک کوئی معاملہ دادوستہ کا راست نہیں ہوگا۔ |
| خواب | کسی اہل علم کی بدولت فائدہ ہوگا' کام راست ہوں گے۔ |
| سفر | تری کے سفر سے فائدہ تو ہوگا مگر گمان پڑتا ہے کہ تمہارا ارادہ فتح ہو جائے گا۔ |
| روزگار | دیری سے ملے گا مگر پائیدار ہوگا 2ماہ 6روز تک طالع تو سعادت میں ہے۔ |
| مادر | تندرست ہے مگر تم کو چنداں فائدہ نہیں ہوگا۔ |
| احوال سال | نرخ اوسط پر رہے۔ گرمی وسردی مساوی اہل علم وہنر کی قدردانی ہو۔ |
| دوست | تمہارے لیے نیک ہیں مگر زبانی جمع خرچ کرنے والے ہیں۔ |
| دشمن | بزرگ نسب شاید کہ اہل قلم ہو' تم کو مقابلہ نہ کرنا چاہیے۔ |
| محبوس | طالع منحوس ہے شاید کسی دوسری جگہ جائے خداحافظ۔ |
| چہارپایہ | فربہ ہوں گے' خرید وفروخت میں توقف ہوگا۔ |
| تجارت | توکل بخدا کام شروع کرو' فائدہ ہوگا۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | چورستہ وعام گذرگاہ ونہر ودریائے اور جائے سفید رنگ۔ |
| ضمیر | برائے غیب یا سفر یا واسطے شادی کے ہوگا۔ |
| خبایا | دو چیزیں یکے معدنی دیگرے نباتی وزن ثقیل۔ |
| دفین | منقلب شکلیں ہیں۔ اس لیے امید نہیں' اگر ہوگا تو نکل گیا ہوگا۔ |
| نفس | متردد واندیشہ مند اور بطرف رجوع ہو۔ |
| مال | کیسہ خالی' آمدن کم' خرچ زیادہ 3ماہ تک اس طرح کرے گا۔ |
| برادران | وخواہران خوشحال مگر تم بے التفات رہو گے۔ |
| نقل وحرکت | ایک جگہ طبیعت نہیں لگے گی' متردد رہو گے۔ |
| باپ | حالات متوسط ہیں باہم یک دیگر فائدہ کم ہو۔ |
| املاک | جس حالت میں ہے اسی طرح رہے گا نہ خراب نہ عمدہ۔ |
| عمر | بلغمی امراض سے اکثر تکلیف ہوگی 20اور39سال میں خوف مرگ ورنہ عمردراز ہو۔ |
| فرزندان | تم سے کوسوں بھاگیں گے' کوئی فائدہ نہیں ہوگا۔ |
| معشوق | اس کے قول وفعل کا اعتبار نہیں ہوگا دوست کم ہے دشمن ہوگا۔ 3ماہ کو ایک روز کے بعد وصل ہوگا۔ |
| خبر | کوئی منقلب خبر جس پر اعتبار نہ کرنا چاہیے' سننے میں آئے گی۔ |
| بیمار | عجب حالت ہے کبھی زیادہ کبھی کم کچھ آسیب معلوم ہوتا ہے دوشنبہ کے بعد صورت شفا ہوگی۔ |
| حاملہ | تم کو خوشخبری سنادی جاتی ہے کہ لڑکا پیدا ہوگا۔ |
| غلام | اور کنیزک کے خرید وفروخت میں فائدہ پہنچے گا۔ |

| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | اگر دوشنبہ تک آ گیا تو بہتر ورنہ 3 ماہ ایک روز کے بعد امید رکھو۔ |
| نکاح | امید نہیں اس خیال کو ترک کر دو کیونکہ وہ عورت مکار و دروغگو ہے طلاق دینا پڑے گا۔ |
| شراکت | انتظار نہیں ہو گا باہم شرائطوں میں نامنظوری ہو گی۔ |
| غائب | کسی جنگل یا دریا کی سیر کر رہا ہے اگر دوشنبہ تک نہ آیا تو 3 ماہ کے بعد آئے گا۔ |
| غالب مغلوب | سخت عداوت ہو گی' عاقبت میں تم غالب رہو گے۔ |
| دزد | شخص بلند قد سبز رنگ داڑھی تھوڑی اوپر پہلو کے نشان اگر دوشنبہ تک نہ ملا تو خیال چھوڑ دینا۔ |
| قرض | معاملہ دادوستد میں تم کو حیرانی و پریشانی ہو گی۔ |
| خواب | کوئی شخص تم کو بلا کر سفر پر مستعد کرے گا۔ نتیجہ مبارک نہ ہو گا۔ |
| سفر | تم کو یہ سفر مبارک ہو گا اور ہر طرح سے خوش رہیں گے۔ |
| روزگار | 3 ماہ کے بعد حصول مدعا ہو گا' ترقی ہو گی' دل خوش ہو گا۔ |
| مادر | سلامت نیکوحال مگر تم کو چنداں فائدہ نہ ہو گا۔ |
| احوال سال | نرخ غلہ کے کئی رنگ بدلیں گے کبھی گراں کبھی ارزاں بادل خوب آئیں گے مگر بارش کم ہو گی۔ |
| دوست | نفع ہو گا بلکہ تم سے کشیدہ روئی اختیار کریں گے۔ |
| دشمن | خود بخود خوار ہوں گے تمہارا صبر ان کو زیر کر دے گا۔ |
| محبوس | جلد رہائی پائے گا' امداد کرنا تمہارا فرض ہے۔ |
| چہار پایہ | احوال میانہ ہو گا' گم شدہ مل جائیں گے' خرید وفروخت نحس ہے۔ |
| تجارت | خرید وفروخیت سے چنداں نفع نہیں۔ 3 ماہ کے بعد کوئی کام شروع کرنا بہتر ہو گا۔ |





| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | جائے خشک وکوہستان اور جہاں خشت پختہ ہوں۔ |
| ضمیر | واسطے نکاح یا روزگار یا بیمار کے لیے ہو گا۔ |
| خبایا | چیزے معدنی سفید زردی مائل اگر دو چیزیں ہوں تو دیگرے پیدائش زمین تیرہ لنگ۔ |
| دفین | جائے مشتبہ کے جانب غرب یا شمال کے دیکھنا چاہیے۔ |
| نفس | ترقی مرتبہ اور بزرگی کے لیے کوشش کرنے کا خیال کرتے ہو۔ |
| مال | خرچ زیادہ آمدن کم اور مشکل سے کوئی فائدہ کی صورت نمودار ہو گی۔ |
| برادران | خویش واقارب میں باہم بباعث زناں رنجش رہے۔ |
| نقل وحرکت | کچھ دن توقف کرو' طالع درست نہیں' امید سے مایوس ہو جاؤ گے۔ |
| باپ | بباعث دشمنان متفکر ہے' مقروض ہو' قرض خواہ تنگ کریں۔ |
| املاک | چند روز کے بعد ملک خریدو گے اس سے فائدہ اٹھاؤ گے۔ |
| عمر | ابتدائے عمر میں آرام آخر میں تکلیف ہو گی۔ 30 یا 57 سال میں خوف مرگ بعدازاں عمر دراز ہو گی۔ |
| فرزندان | نافرمانبردار خودسر مگر متفکر کرو پریشان رہیں گے۔ |
| معشوق | بیقرار ہو مگر وصل میں توقف بسیار شاید 36 روز کے بعد ملاقی ہو۔ |
| خبر | بادہوائی خبریں اکثر سنو گے مگر بعض جھوٹی ہو گی۔ |
| بیمار | قبض اور تپ صفراوی ہو روز سہ شنبہ تک خوف ہے بعدازاں صورت شفا ہے۔ |
| حاملہ | دیر سے بارآور ہو گی اور مشکل سے ایک دختر پیدا ہو گی۔ |
| غلام | اور کنیزک بدفعل ہوں گے بہ نسبت خرید کے فروخت بہتر ہے۔ |



| سوال | جواب |
| --- | --- |
| گریختہ | روز شنبہ کو امید گرفتاری ہے ورنہ 36 روز توقف کرنا پڑے گا۔ |
| نکاح | بڑی مشکل سے سرانجام ہوگا آخر میں اس عورت سے دل خوش نہ رہے گا۔ |
| شراکت | فائدہ اور منفعت ہوگی کر لینا اچھا ہے۔ |
| غائب | جلد آئے گا اس کا دل وطن کو بہت چاہتا ہے۔ |
| غالب مغلوب | تم کامیاب ہوگے' کوئی اندیشہ نہیں۔ |
| دزد | شخص معیوب بدفعل بداصل اوپر پاؤں کے نشان 36 روز تک کوئی امید ملنے کی نہیں۔ |
| قرض | معاملہ دادوستد میں تم حیرانی وپریشانی اٹھاؤ گے۔ |
| خواب | خدا کے فضل سے اس خواب کا نتیجہ تمہارے حق میں مفید ہوگا۔ |
| سفر | توقف کرو۔ ان دنوں طالع منحوس ہے تکلیف ہوگی۔ |
| روزگار | 36 روز تک کوئی کام راست نہیں ہے بلکہ خوف واندیشہ ہر حال میں ہوگا۔ |
| مادر | کوئی فائدہ نہیں ہوگا وہ خود متفکر ہے۔ |
| احوال سال | نرخ گراں ہوگا' میوہ آفت اور بلائے ناگہانی سے تباہ ہوگا' موت کی وارداتیں بہت ہوں گی۔ |
| دوست | تم کبھی اعتبار نہ کرو بلکہ سخت دشمنی کریں گے۔ |
| دشمن | قوی زبردست ہے مگر تم ہر طرح سے کامیاب رہو گے۔ |
| محبوس | طالع منحوس ہے 36 روز کے بعد کوئی تجویز کارگر ہوگی۔ |
| چہارپایہ | تلف ہوں گے خرید وفروخت میں نقصان خاموشی بہتر ہے۔ |
| تجارت | 36 روز تک خرید وفروخت کرنا چاہیے کیونکہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ |



| سوال | جواب |
| --- | --- |
| منسوب | کنواں خشک اور جائے ویران اور وہ جگہ جہاں پتھر بہت ہوں جنگل بیابان وغیرہ ہے۔ |
| ضمیر | برائے بیمار یا روزگار یا واسطے نکاح کے ہوگا۔ |
| خبایا | جو چیز زمین سے پیدا ہو دیگر حیوانی جو آگ کھائے ہوئے ہو۔ |
| دفین | جائے مشتبہ کے جانب مغرب یا جنوب کے ظن پڑتا ہے۔ |
| نفس | بعض امورات دنیاوی میں حیرانی وپشیمانی میں پیش آئے۔ |
| مال | خرچ زیادہ آمدن کم ہو چند روز اس طرح گزریں گے۔ |
| برادران | اگرچہ وہ تمہاری مرضی کے خلاف ہیں مگر اپنے حال میں خوش رہیں گے۔ |
| نقل وحرکت | روز پنجشنبہ تمہاری امید برآنے کے لیے مبارک ہے۔ |
| باپ | نیک طالع صاحب قسمت۔ تم کو کافی فائدہ پہنچے گا۔ |
| املاک | فائدہ اتنا نہ ہوگا مگر ہر طرح سے سبز وشاداب رہے گا۔ |
| عمر | خوشی سے گزرے گی۔ سال میں بیماری سخت 45 سال میں خوف مرگ ورنہ 50 سال عمر ہوگی۔ |
| فرزندان | نیک حال وخوش اور روز بروز ترقی مرتبہ پائیں گے۔ |
| معشوق | وہ تمہاری نسبت کوئی خیال محبت دل میں نہیں رکھتا تم خواہ مخواہ شہیدوں میں داخل ہوتے ہو خیال چھوڑ دو۔ |
| خبر | کوئی خوشی کی خبر یا کسی دوست کا پیغام جلد پہنچے گا۔ |
| بیمار | حرارت وتپ واسہال ہوں گے۔ روز پنجشنبہ کو زیادہ تکلیف ہوگی بعد ازاں صورت صحت ہوگی۔ |
| حاملہ | جلدی بازآور ہوگی۔ فرزند دلپسند پیدا ہوگا۔ |
| غلام | اور کنیزک مرضی کے موافق کام کریں گے۔ فائدہ ہوگا۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | اگر پنجشنبہ تک آ گیا تو خیر ورنہ 55 روز توقف ہو۔ |
| نکاح | دیر سے ہوگا وہ عورت بلند قد کوچک سر، سفید رنگ، ہمیشہ مطیع رہے گی۔ |
| شراکت | متوسط رہے گی، نتیجہ آخرکار کسی قدر فائدہ کا ہوگا۔ |
| غائب | ایک جگہ مقیم نہیں۔ اس لیے امید ہے کہ 55 روز تک آئے گا۔ |
| غالب مغلوب | حاسد ومخالف غالب اور مغلوب ہو جاؤ گے۔ |
| دزد | شخص بزرگ خاندان گندم گوں، خال اور چہرہ یا سر میں زخم 55 روز کے اندر پتہ لگے گا۔ |
| قرض | معاملہ دادوستد میں کچھ خلل ہوگا۔ |
| خواب | اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ کوئی دشمن مغلوب ہوگا، تمہارے دل کی امید برآئے گی۔ |
| سفر | مبارک اور ہر طرح سے کامیابی ہوگی، راستہ میں بھی فائدہ ہوگا۔ |
| روزگار | بباعث کم یافت کے تم ترک کردو گے بعد 55 روز کے دل کی مراد برآئے گی۔ |
| مادر | تندرست خوشحال، تم سے محبت وپیار بہت کرے۔ |
| احوال سال | نیک ہوگا، غلہ بہت میوہ زیادہ ہو معتدل چہارپایہ بہت ہوں گے نرخ ارزاں رہے گا۔ |
| دوست | نیک ضرور ہیں مگر تمہاری امید 55 روز کے بعد برآئے گی۔ |
| دشمن | قوی وزبردست ہیں آخرکار خودبخود دشمنی سے باز آئیں گے۔ |
| محبوس | روز پنجشنبہ کو طالع موافق ہوگا شاید خلاصی پائے۔ |
| چہارپایہ | فروخت عمدہ، خرید نامیانہ، اگر گمشدہ ہیں تو توقف سے پتہ لگے گا۔ |
| تجارت | خرید میں تو فائدہ نہیں البتہ فروخت مال میں فائدہ ہوگا اگر سابقہ ہو تو بے حد۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | خزانہ ودارالضرب وبازار جوہریاں ومکان زرگراں سے متعلق ہیں۔ |
| ضمیر | برائے حصول مال یا خواہش عورت یا واسطے احوال بادشاہ کے ہونا چاہیے۔ |
| خبایا | اگر وہ چیزیں ہیں تو یکے حیوانی سفید دیگرے معدنی قیمت دار ہو۔ |
| دفین | تم کو چاہیے کہ اپنے مکان کے گوشہ مغرب اور جنوب کو دیکھ لو۔ |
| نفس | خوش دل مگر بزرگی کا خواہشمند اور نقل وحرکت حسب منشاء ہو۔ |
| مال | خرچ باختیار ہوگا مگر آمدن کم رہے گی، فائدہ عنقریب ہوگا۔ |
| برادران | جاہ وحشمت میں ہیں تم کو ہر طرح سے فائدہ پہنچائیں گے۔ |
| نقل وحرکت | نہایت نیک ہے یک شنبہ کا روز حصول مراد کے لیے مبارک ہے۔ |
| باپ | صاحب ہمت اور خوشحال ہے مگر تم کو دیری سے فائدہ ہوگا۔ |
| املاک | معمور رہے گا بلکہ کچھ اور بھی خریدو گے مگر اس کا نتیجہ نیک نہیں۔ |
| عمر | اول سے آخر تک عمدہ گزرے گی۔ 45 سال کے بعد مرتبہ بڑھے گا 19و50 سال میں خوف مرگ بعد ازاں 90 سال عمر ہو۔ |
| فرزندان | خوش قسمت ہیں جو کام کریں گے فائدہ اٹھائیں گے، تم نیک نام ہوں گے۔ |
| معشوق | تم تو عاشق بنتے ہو مگر معشوق کہتا ہے جس طرف تم خیال لگائے ہوئے ہو وہ تو بیگانہ ہے تم فضول کرتے ہو۔ |
| خبر | جو خبریں تم سنو گے وہ راست اور مفید ہوں گی۔ |
| بیمار | اسہال یا بخار ہو یکشنبہ تک تکلیف بعد ازاں سخت ہوگی۔ |
| حاملہ | جلدی بارآور ہوگی اور لڑکا صاحب قسمت پیدا ہوگا۔ |
| غلام | اور کنیزک سے پرہیز رکھو۔ ان سے کوئی فائدہ نہیں ہوگا۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | روز یک شنبہ تک آئے گا ورنہ 4 ماہ 6 روز کے بعد اس کا خیال ترک کرنا پڑے گا۔ |
| نکاح | مبارک تو ہے مگر توقف سے ہوگا وہ عورت خوش قد باریک بینی خندہ پیشانی ہوگی۔ |
| شراکت | نیک اور فائدہ مند ہے تم کو بھی امداد پہنچے گی۔ |
| غائب | نقل وحرکت بہت کرنا ہے اس لیے اس کے آنے میں دیری ہے مگر روپیہ خوب کماتا ہے۔ |
| غالب مغلوب | تم دونوں مساوی رہو گے آخرکار انجام بصلاح ہوگا۔ |
| دزد | شخص بزرگ نسب وصاحب مرتبہ اس کا ملنا محال ہے۔ خیال چھوڑ دو۔ |
| قرض | معاملہ دادوستد کا ان دنوں ہونا محال ہے۔ صبر بہتر۔ |
| خواب | کسی بزرگ عالی مرتبہ صاحب کرامت کی امداد سے دلی مقصود حاصل کرو گے۔ |
| سفر | نیک ہوگا بلکہ اس سفر میں کمال فائدہ ہوگا۔ |
| روزگار | جلد ملے گا اور تم ایک اعلیٰ درجہ کی عزت حاصل کرو گے۔ |
| مادر | طالع سعادت میں ہے اکثر آزادچشم میں مبتلا رہتی ہے۔ |
| احوال سال | نرخ غلہ ارزاں رہے گا' بیماری کم گرمی زیادہ ہوگی' بیوپار خوب ہوگا۔ |
| دوست | بزرگ اور سعادت مند ہیں تمہاری امید بعد کچھ عرصہ کے بر آئے گی۔ |
| دشمن | زبردست تو ہیں مگر باطن میں بھی دشمنی کر کے نابود ہو جائیں گے۔ |
| محبوس | طالع تو عمدہ ہے اگر خدا کو منظور ہے تو جلد خلاصی پائے گا۔ |
| چہار پایہ | حسب المراد فروخت کرو گے' خریدنا بھی مبارک ہوگا۔ |
| تجارت | کارتجارت میں خدا برکت دے گا' ہر ایک کام میں فائدہ ہوگا' فوراً کرلو۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | جائے عالی یعنی تخت بادشاہ وشہر ہائے معظمہ سے منسوب ہے۔ |
| ضمیر | واسطے حصول مال یا نکاح یا غائب کے لیے ہوگا۔ |
| خبایا | اگر ہوں تو دو چیزیں یکے حیوانی وزن ثقیل دیگر معدنی ہو۔ |
| دفین | گمان پڑتا ہے کہ تمہارے مکان کے اندر مشرق یا جنوب کی طرف ہوگا۔ |
| نفس | فتح ونصرت میں خیالات دوڑتے ہیں اور طبیعت متفکر ہے۔ |
| مال | عنقریب ایک معقول فائدہ پہنچنے کی صورت پیدا ہوگی۔ |
| برادران | خویش واقارب بحال خودخوش گزران ہیں تم کو فائدہ ہوگا۔ |
| نقل وحرکت | کچھ دنوں کے بعد واقع ہوگی مگر فائدہ اچھا ہوگا۔ |
| باپ | زرونعمت سے خوش ہے' تم کو فائدہ پہنچے گا مگر توقف ہے۔ |
| املاک | معمور سرسبز رہے گا اور جو ویران ہے وہ بھی آباد رہے گا۔ |
| عمر | خوشی سے گزرے گی خوب دولت پیدا کرو گے بشرطیکہ 19، 29، 39 سال کی بیماری سے بچ گئے۔ |
| فرزندان | عزت ومرتبہ پائیں گے تم نیک نام ہو گے' فائدہ ہوگا۔ |
| معشوق | کسی قدر تمہارا اُس کو خیال ضرور ہے شاید یکشنبہ کو ملے ورنہ چند روز کے بعد سرراہ ملے گا۔ |
| خبر | منحوس اور خطرناک خبریں سننے میں آئیں گی۔ |
| بیمار | تپ صفراوی یا اسہال ہوں گے یکشنبہ گراں ہے بعد صحت ہوگی۔ |
| حاملہ | وضع حمل میں تکلیف ہوگی مگر آخرکار لڑکی ہوگی۔ |
| غلام | اور کنیزک وغیرہ سے کامل آرام اور فائدہ پہنچے گا۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | روز یک شنبہ تک امید واپسی کی ہے ورنہ توقف۔ |
| نکاح | ایک ایسی عورت سے نکاح ہوگا جو متقی و پرہیزگار اور یادخدا میں محو رہے گی۔ |
| شراکت | جس شخص سے کرنا چاہتے ہو وہ صاحب قسمت ہے اس کی بدولت تم کو بھی فائدہ ہوگا۔ |
| غائب | عنقریب مراجعت کرے گا اپنے حال میں خوش ہے۔ |
| غالب مغلوب | دشمن مغلوب اور تم غالب ہو جاؤ گے۔ |
| دزد | شخص سبز رنگ میانہ قد اور گردن کے نشان مگر مال ملنا محال ہے۔ |
| قرض | جس شخص سے طلب کرو گے دے گا مگر تم سے ادا دیری سے ہوگا۔ |
| خواب | اس کا نتیجہ تمہاری آئندہ امیدوں میں کامیابی کی بشارت ہے۔ |
| سفر | توقف سے ہوگا اگر جاؤ گے جلد شاد بامراد ہو گے۔ |
| روزگار | جس جگہ ملے گا باثبات ہوگا اگر ہے تو عنقریب ترقی ہوگی۔ |
| مادر | تندرست فائدہ رساں ہے۔ |
| احوال سال | اشیائے سرخ ارزاں، بارش زیادہ، نباتات بہت، میوہ فراواں ہوگا۔ |
| دوست | امداد دیں گے مگر امید بعد 45 روز بر آئے گی۔ |
| دشمن | 45 روز تک خوب زور دکھلا دیں گے بعد ازاں کسی قدر محبت کریں گے۔ |
| محبوس | طالع سعدیت میں ہے شاید رہائی پا جائے۔ |
| چہارپایہ | گھوڑے اور ہاتھی کی سواری نصیب میں ہے، ان سے کافی آرام رہے گا۔ |
| تجارت | خرید و فروخت میں فائدہ اچھا ہوگا، کام شروع کر لو۔ |





| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | وہ جگہ جہاں خشت اور پتھر ہوں یا پہاڑ جو کہ آگ سے جلا ہوا ہو۔ |
| ضمیر | واسطے نکاح یا بیمار یا چیزے از دست رفتہ کا ہونا چاہیے۔ |
| خبایا | چیزے معدنی کم قیمت از جنس آہن برنگ کبود ہو۔ |
| دفین | اگر تم کو یقین کامل ہو تو جائے مشتبہ کے مغرب اور جنوب میں دیکھو۔ |
| نفس | 15 روز تک طبیعت حیران رہے گی بلکہ استقلال بھی نہیں ہوگا۔ |
| مال | حصول مال جلد ہوگا چند یوم منحوس ہیں۔ |
| برادران | خویش و اقارب سے بعض معاملات میں رنج پیدا ہوگی۔ |
| نقل و حرکت | میں توقف ہوگا، تو بہتر ہے جانے میں فائدہ نہیں۔ |
| باپ | پراگندہ خیال ہوتا ہے مگر تم کو فائدہ ضرور پہنچے گا۔ |
| املاک | موجودہ ملک کے سوائے اور بھی خریدو گے فائدہ کم ہوگا۔ |
| عمر | 45,12 سال میں خوف مرگ ہے اگر تم بچ گئے تو کامل آرام پاؤ گے عمر 50 سال ہوگی۔ |
| فرزندان | نافرمانبردار ہوں گے بلکہ تم کو دشمن خیال کریں گے۔ |
| معشوق | امید تو ہے ملے گا 75 روز کا توقف نظر آتا ہے۔ |
| خبر | جس خبر کی تم کو امید ہے عنقریب تمہارے حسب منشاء پہنچے گی۔ |
| بیمار | تپ و رطوبت اندرونی ہے پنجشنبہ کا دن گراں ہے امید صحت کی نظر آتی ہے۔ |
| حاملہ | دیر سے بار آور ہو اور دختر صاحب جمال پیدا ہو۔ |
| غلام | در کنیزک سے تم کو فائدہ ہوگا تم ان کو عزت کی نگاہ سے دیکھو گے۔ |

| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | روز پنجشنبہ کو گرفتار ہوگا ورنہ 70روز توقف۔ |
| نکاح | جلدی ہوگا وہ عورت گندم رنگ شعلا چشم کشادہ ابرو ہمیشہ مطیع وتابعداری کرے گی۔ |
| شراکت | جس شخص سے تمہاری منشا ہے وہ شرائط منظور نہیں کرے گا۔ |
| غائب | خوش ہے امید ہے کہ عنقریب پہنچے گا ورنہ 78روز کے بعد آئے گا۔ |
| غالب مغلوب | پرہیز کرو، تم مقابلہ میں مغلوب ہو جاؤ گے۔ |
| وزد | شخص بزرگ نشان بر پہلو اور خال بر پائے امید کہ معہ مال کے پکڑا جائے گا۔ |
| قرض | حصول مراد ہوگی مگر ادا دیری سے ہوگا۔ |
| خواب | آشفتہ وہولناک دیکھا ہوگا مگر تعبیر نہ نیک نہ بد۔ |
| سفر | 78روز تک ارادہ ترک کردو ورنہ تکلیف اٹھاؤ گے۔ |
| روزگار | نیک ہوگا اور نفع پہنچے گا مگر ہمیشہ پنجشنبہ کا روز تمہارے واسطے مبارک ہوگا۔ |
| مادر | ہر طرح سے خوش تم کو فائدہ ہوگا۔ |
| احوال سال | آگ بہت لگے حیوانات کم شگفتہ بہت ہوں گے، غلہ کا نرخ اوسط پر رہے گا۔ |
| دوست | تمہاری معاونت کریں گے اور وہ ایک اعلیٰ مرتبہ پائیں گے۔ |
| دشمن | ہر طرح سے تم کو رنج وتکلیف دے گا، بہتر تو یہ ہے کہ تم صلح کرلو۔ |
| محبوس | خدا رحم کرے، طالع ان دنوں منحوس ہے۔ |
| چہارپایہ | بے فائدہ ہوگا، اگر دست رفتہ ہیں تو جلد ملیں گے۔ |
| تجارت | 78روز کے بعد جو کام کرو گے فائدہ ہوگا۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | جائے بزرگ وشہر ہائے آباد و مکان عالیشان اور خوش وضع ہے۔ |
| ضمیر | چیزے دست رفتہ یا رنجور یا کسی دوست کے لیے ہوگا۔ |
| خبایا | نباتی رنگ سفید دیگر کافی کم قیمت تیرہ رنگ۔ |
| دفین | مشرق اور جنوب کی طرف دیکھو۔ |
| نفس | خوش خورم اور ہر طرح سے تندرست ہو۔ |
| مال | شاید کہ چوری جائے، حصول مال میں توقف بسیار ہے۔ |
| برادران | تنگ دست بلکہ مقروض ہوں گے اور تم کو ان سے رنج پہنچے گا۔ |
| نقل وحرکت | ہرگز نہ کرو نقصان اور تکلیف ہوگی۔ |
| باپ | طالع منحوس، گمان ہے کہ مردہ ہو یا عنقریب مر جائے۔ |
| املاک | خراب ہوگا اور کوئی فائدہ پہنچنے کی امید نہیں۔ |
| عمر | تفکرات اور مایوسی سے گزرے گی۔ 15یا45سال میں خوف مرگ ورنہ 66سال عمر ہوگی۔ |
| فرزندان | تمہاری منشاء کے بموجب ہرگز کام نہیں کریں گے بلکہ نامراد منحوس ہوں گے۔ |
| معشوق | تم حیران ہوتے ہو مگر اس کا ملنا محال ہے اگر یک شنبہ تک نہ ملا تو مدت کے بعد ملے گا۔ |
| خبر | ناخوش اور حیرانی وپریشانی کی خبریں پہنچے گی۔ |
| بیمار | روز یک شنبہ وشب یک شنبہ کو زیادہ تکلیف، ہوتی ہوگی بعد ایک ماہ کے صورت صحت ہو۔ |
| حاملہ | تکلیف اٹھائے گی، لڑکا ہوگا مگر زندگی اس کی محال نظر آتی ہے۔ |
| غلام | اور کنیزک، چور اور دغاباز ہوں گے، ان کے فریب سے بچو۔ |

| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | گرفتار ہونا محال ہے خوف ہے کہ سرگردانی میں جان سے گزر جائے۔ |
| نکاح | امید نہیں کہ ہو کیونکہ بنا بنایا کام بگڑ جائے گا مگر بعد کچھ عرصہ کے کوئی تجویز ہو گی۔ |
| شراکت | ہرگز نہ کرو' مال تباہ ہو گا' صبر اچھا ہے۔ |
| غائب | کی خبر ناخوش پہنچے گی' وہ سخت حیرانی اور پریشانی میں ہے شاید مردہ یا بیمار ہو۔ |
| غالب مغلوب | دشمن زیر ہو گا تم غالب ہو گے۔ |
| دزد | شخص بداصل پیوستہ ابرو اگر جلد مل گیا تو خیر ورنہ امید ترک کر دو۔ |
| قرض | طلب کرو تو ملے نہیں اگر دو تو خصومت اور جھگڑے سے ملے۔ |
| خواب | اس کی تعبیر تمہارے حق میں عمدہ نہیں۔ اکثر امراض سے تکلیف پائے۔ |
| سفر | راستہ میں تکلیف ہو گی اور چوروں کا خوف ہو یا جسم کو اذیت پہنچے۔ |
| روزگار | طالع منحوس ہے بنا ہوا کام بھی بگڑنے کا اندیشہ ہے۔ 4 ماہ تک صبر کرو۔ |
| مادر | حالت عمدہ نہیں۔ اکثر امراض سے تکلیف پائے۔ |
| احوال سال | نرخ گراں لوگوں میں باہم رنجش ہو شاید کہ قحط سالی بھی ہو۔ |
| دوست | ہرگز امید راحت کی نہ رکھو تم سے عداوت رکھتے ہیں۔ |
| دشمن | خود بخود زیر ہو جائیں گے' تمہارا کچھ نہیں بگاڑ سکیں گے۔ |
| محبوس | حالت نازک اور خطرناک ہے کیونکہ ایام ناقص ہیں۔ |
| چہارپایہ | سے نقصان ہو گا خرید و فروخت بھی مفید نہ ہو گی' اگر دست رفتہ ہیں جلد ملیں گے۔ |
| تجارت | کوئی معاملہ فی الحال نہ کرو' نقصان ہو گا' 56 روز پرہیز رکھو۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | مسجد و مینارہ و کشتی و گورستان و مکان ہماراں یعنی ہسپتال وغیرہ |
| ضمیر | واسطے بیمار یا حصول مال یا چیزے تلف شدہ کے ہو گا۔ |
| خبایا | چیزے از جنس زمین' رنگ تیرہ' کم قیمت' وزن ثقیل۔ |
| دفین | جس جگہ تم گمان کرتے ہو وہاں جنوب اور شمال کی طرف دیکھو۔ |
| نفس | 21 روز تک متحیر و متفکر رہو گے بعد ازاں خوشی ہو گی۔ |
| مال | بوجہ مکروہ بعد 21 روز کے کچھ ہاتھ آئے گا۔ |
| برادران | خویش و اقارب بدحال ہیں تم کو دشمن خیال کرتے ہیں۔ |
| نقل و حرکت | نہایت منحوس ہے اس خیال کو ترک کر دو۔ |
| باپ | پریشانی و حیرانی میں ہیں' تضیع اوقات کرتا ہے۔ |
| املاک | خراب ہو گا بلکہ گھر کے آدمی اس کو برباد کریں گے۔ |
| عمر | 30 یا 43 سال میں بیماری سخت شاید کہ جان سے گزر جائے بعد 57 سال عمر ہو۔ |
| فرزندان | بدفعلی میں بدنام ہوں گے اور تم کو بے شک فائدہ نہ ہو گا۔ |
| معشوق | تم کو یاد ضرور کرتا ہے مگر ملنا محال ہے۔ 77 روز تک امید وصل ہے۔ |
| خبر | جس پیغام کی تم کو انتظاری ہے عنقریب پہنچے گا۔ |
| بیمار | امراض صفرا یا سودا ہو یا درد قولنج یا پشت ہو روز شنبہ گراں بعد ازاں صحت ہو۔ |
| حاملہ | وضع حمل میں خوف ہے مگر لڑکا پیدا ہو گا۔ |
| غلام | اور کنیزک باطن میں تم کو نقصان دیتے ہیں کیونکہ بدفعل و معیوب ہیں۔ |

| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | عنقریب امید ہے کہ گرفتار ہو جائے گا۔ |
| نکاح | تردد بہت ہوگا جس عورت سے نکاح ہوگا وہ کوتاہ قد رنگ زرد بزرگ شکم ہو۔ |
| شراکت | کوئی فائدہ نہیں الٹا نقصان ہوگا۔ |
| غائب | آنے کے واسطے متردد ہے مگر احوال منقلب ہو رہا ہے اگر خانہ نحس ہیں اندر زائچہ ہو تو بیمار ہوگا۔ |
| غالب مغلوب | بحکم پروردگار تم غالب رہو گے۔ |
| دزد | شخص بد اصل بدفعل امید ترک کرد اگر نہیں تو 55روز کے بعد خیال چھوڑ دینا۔ |
| قرض | معاملہ وادوستد میں چنداں تکلیف نہیں ہوگی۔ |
| خواب | کسی دشمن کی بدولت ذلت وخواری کا موقعہ پیش آئے گا صدقہ دو بلا دور ہو۔ |
| سفر | فی الحال نہ جانا اچھا ہے۔ 7روز کے بعد مبارک ہوگا۔ |
| روزگار | کوئی عمدہ جگہ ملے گی اور حصول مراتب حسب منشاء ہوگی۔ |
| مادر | اکثر امراض جسمی سے تکلیف اٹھاتی ہے خدا رحم کرے۔ |
| احوال سال | نرخ گراں اور خلق اللہ میں تشویش تاجروں کو نقصان مگر آخر میں فائدہ ہوگا۔ |
| دوست | تم سے نفاق کریں گے اور تمہاری امید مشکل سے حاصل ہوگی۔ |
| دشمن | ہر چند وہ تم کو نقصان پہنچانے کے واسطے کوشش کریں گے مگر تم بچ جاؤ گے۔ |
| محبوس | 55روز تک طالع منحوس ہے۔ |
| چہارپایہ | نقصان ہوگا' خرید وفروخت بھی موافق نہیں' 55روز تک توقف کرو۔ |
| تجارت | کوئی کام راست نہیں آئے گا۔ 55روز صبر سے کاٹو۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | مقام تاریک وتنگ اور کوہستان اور جائے بدبودار وملبہ کی جگہ سے متعلق ہے۔ |
| ضمیر | خواہش عورت یا دلربا یا رنجور یا غائب ومحبوس کا سوال ہو۔ |
| خبایا | یکے معدنی از جنس زمین رنگ تیرہ کم قیمت۔ |
| دفین | جائے مشتبہ کے جانب مشرق اور جنوب کے دیکھنا چاہیے۔ |
| نفس | پریشان وحیران وسرگرداں وبعض امور دنیاوی۔ |
| مال | 4ماہ تک کیسہ تنگ رہے گا' خرچ زیادہ آمدن کم۔ |
| برادران | باہم نفاق اور رنجور ہوں گے اور فائدہ کم ہوگا۔ |
| نقل وحرکت | بہتر تو یہ ہے کہ نہ کرو کیونکہ ندامت ہوگی۔ |
| باپ | اپنے آپ میں متحیر ہے' تمہاری نسبت کیا کرسکتا ہے۔ |
| املاک | خراب وبرباد ہوگا' کوئی فریب دے گا۔ |
| عمر | 45,20سال میں بیماری سخت ہوگی اگر بچ گئے تو عمر 80سال ہو۔ |
| فرزندان | متحیر ومتفکر رہتی ہے تم کو فائدہ کچھ نہیں ہوگا۔ |
| معشوق | ہو تو شاید دلیل ملاقات کی کرتا ہے مگر بباعث خوف مجبور ہے۔ |
| خبر | عنقریب ایک خوشی کا پیغام پہنچے گا۔ |
| بیمار | درد شکم وبخار میں مبتلا' چہار شنبہ گراں بعد ازاں صحت ہوگی۔ |
| حاملہ | وضع حمل میں تکلیف ہو اور لڑکی تولد ہوگی۔ |
| غلام | اور کنیزکوں سے زحمت پہنچے گی' وہ بدفعل اور معیوب ہوں گے۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | چار ماہ کے بعد ملے گا، کوشش فضول ہے۔ |
| نکاح | جس جگہ تم خیال کرتے ہو اگر ہو گیا تو آخرکار تم ندامت اٹھاؤ گے۔ |
| شراکت | یہ دن درست نہیں 54 یوم کے بعد کرنا۔ |
| غائب | عنقریب آئے گا زیادہ سے زیادہ اس کے آنے کی مدت 4 ماہ ہے۔ |
| غالب مغلوب | ہرگز مقابلہ نہ کرو، مغلوب ہو جاؤ گے۔ |
| دزد | شخص سیاہ فام اوپر منہ یا سینہ یا زانوں کے نشان اگر چہارشنبہ تک نہ ملا تو ترک کر دینا۔ |
| قرض | چار ماہ تک معاملہ دادرستہ میں گڑبڑ رہے گی۔ |
| خواب | اگر کسی مُردہ کو دیکھا ہے، خوشی ہوگی، بہرحال نتیجہ اچھا ہے۔ |
| سفر | فی الحال ارادہ ملتوی رکھو، جاؤ گے تو نقصان ہوگا۔ |
| روزگار | بنگی طالع ہے 4 ماہ تک صبر سے گزارو بعدازاں بہتری ہوگی۔ |
| مادر | خیالات پراگندہ اور اکثر بیمار رہے۔ |
| احوال سال | نرخ بدرجہ اوسط سیاہ رنگ کی چیزیں ارزاں رہیں جانور زیادہ مریں۔ |
| دوست | دل میں خیال دشمنی کا رکھتے ہیں۔ 2 ماہ تک امید دلی ترک کر دو۔ |
| دشمن | بہت پیدا ہوں گے اور تم کو نقصان پہنچا دیں گے۔ |
| محبوس | بہت مشکل سے رہائی پائے گا، طالع منحوس ہے۔ |
| چہارپایہ | خریدنا اور فروخت کرنا درست نہیں، نقصان ہوگا۔ |
| تجارت | 3 ماہ کے بعد کچھ صورت فائدہ کی ہوگی، فی الحال خاموشی اختیار کرو۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | جائے منقش وراگ رنگ و آب رواں سے متعلق ہے۔ |
| ضمیر | برائے معشوق یا فرزند یا آمد غائب کے ہو۔ |
| خبایا | چیزے حیوانی سوراخدار رنگ سرخی مائل منقش ہو۔ |
| دفین | جس جگہ تم کو گمان پڑتا ہے اس کے جانب غرب اور شمال کے دیکھو۔ |
| نفس | اکثر خیالات فاسد اور عشق بازی میں مائل ہوں۔ |
| مال | کسی قدر مال یا زر سرخ بوجہ حرام حاصل ہو۔ |
| برادران | بری معاملہ کے باعث بدنام ہیں بلکہ تم کو نقصان پہنچائیں گے۔ |
| نقل وحرکت | درست نہیں تکلیف پاؤ گے۔ |
| باپ | پریشان وسرگرداں ہے دشمن اس کے درپے آزار ہوں۔ |
| املاک | کوئی بداصل آدمی تم کو دھوکا دے کر نقصان پہنچائے گا۔ |
| عمر | 17 یا 40 سال میں خوف مرگ اگر بچ گئے تو عمر 86 سال ہوگی آرام ملے گا۔ |
| فرزندان | فعل ناشائستہ کریں گے جن کے باعث تم کو رنج پہنچے گا۔ |
| معشوق | اس کا دل بہت چاہتا ہے اگر چہارشنبہ تک ملا تو خیر ورنہ بعد 28 روز امید رکھو۔ |
| خبر | جس خبر کی تم کو انتظاری ہے وہ فی الحال نہیں پہنچے گی۔ |
| بیمار | حرارت خون میں مبتلا روز شنبہ گراں بعد 28 روز کے صورت شفا ہوگی۔ |
| حاملہ | خوشی وخورمی سے لڑکا پیدا ہوگا مگر عمر کم ہوگی۔ |
| غلام | اور کنیزک بداصل وبدفعل نابکار ہیں، پرہیز کرو۔ |



| سوال | جواب |
| --- | --- |
| گریختہ | تکلیف اور پریشانی میں ہے یوم سہ شنبہ کو آئے ورنہ 28روز کے بعد ملے۔ |
| نکاح | وہ عورت بلند قد سرخ رنگ گربہ چشم ہوگی اور ہمیشہ گھر میں فتنہ اور فساد رکھے گی۔ |
| شراکت | جس آدمی کو شامل کرو گے اس سے فائدہ پہنچے گا۔ |
| غائب | دیر سے آئے گا' ہر طرح سے خوش ہے اگر 28روز میں نہ آیا تو دیر لگے گی۔ |
| غالب مغلوب | دشمن مغلوب ہوگا تم غالب رہو گے۔ |
| دزد | شخص بلند قد گربہ چشم منہ پر آبلہ یا کوئی زخم روز شنبہ کو پہنچے ورنہ ملنا محال ہے۔ |
| قرض | سخت تکلیف اور حیرانی ہوگی۔ |
| خواب | اس کا نتیجہ خدا کے فضل سے عمدہ ہوگا' کہیں سے فائدہ پہنچے گا۔ |
| سفر | امید کلی تو نہیں مگر جزوی ضرور حاصل ہوگی' جانا بہتر ہے۔ |
| روزگار | 28روز گزار وبعدازاں صورت اچھی ہوگی' ترقی ومرتبہ بھی ہو۔ |
| مادر | وہ کسی اندرونی رنجش سے بے چین رہتی ہے۔ |
| احوال سال | قتل وخون کی وارداتیں بہت ہوں گی' حیوانات بہت' گوشت ارزاں رہے۔ |
| دوست | بباعث مقروضی کے حیران وپریشان رہتے ہیں۔ |
| دشمن | تم کو نقصان پہنچانے کی فکر کر رہے ہیں مگر دشمن چہ کند چو مہربان باشد دوست۔ |
| محبوس | اگر 28روز کے اندر رہا ہوگا تو بہتر ورنہ خوف مرگ ہے۔ |
| چہار پایہ | ضائع اور تباہ ہوں گے اگر گمشدہ ہیں تو 28روز کے بعد ملیں گے۔ |
| تجارت | کارتجارت میں کس قدر نقصان ہوگا' کوئی شخص خیانت کرے گا۔ |



| سوال | جواب |
| --- | --- |
| منسوب | جائے آتش تنور دیگدان ومکان سرخ وغیرہ سے متعلق ہے۔ |
| ضمیر | چیزے گمشدہ یا برائے غائب یا بیمار کے لیے ہو۔ |
| خبایا | چیزے معدنی کم قیمت' رنگ سرخ مائل سرخی۔ |
| دفین | تمہارا خیال تو خام ہے مگر خیر شمال اور غرب کو دیکھو۔ |
| نفس | متحیر ومتفکر وپراگندہ خیال یا کسی کے عشق میں محو۔ |
| مال | اگر خرچ برابر رہے گا 28روز کے بعد حصول مراد ہوگی۔ |
| برادران | خوش خرم نیک حال ہیں تم کو فائدہ پہنچائیں گے۔ |
| نقل وحرکت | روز جمعہ نقل وحرکت کے لیے تمہیں مبارک رہے گا۔ |
| باپ | طالع سعادت میں ہے تم کو اس سے خوف پیدا ہوگا۔ |
| املاک | آباد رہے گا اور جو شخص اس میں رہیں گے' خوش رہیں گے۔ |
| عمر | عیش وعشرت سے گزرے گی۔ 28یا48سال میں بیماری مہلک ہو اور 87سال میں مرگ۔ |
| فرزندان | خوش دل صاحب قسمت' تم کو کامل فائدہ پہنچے گا۔ |
| معشوق | جس طرح تم عاشق ہو اسی طرح وہ بھی تمہارے خیال میں مستغرق ہے روز جمعہ وصل کے لیے مبارک رہے گا۔ |
| خبر | عنقریب کوئی خوشی کی خبر پہنچے گی' خاصہ روز جمعہ۔ |
| بیمار | اسہال میں مبتلا ہو' روز جمعہ گراں ہے' کچھ صدقہ دو خدا شفا دے گا۔ |
| حاملہ | آسانی سے حاملہ کے پسر پیدا ہوگا۔ |
| غلام | اور کنیزک سے تم عیش وعشرت کرو گے' وہ تمہاری مرضی کے موافق رہیں گے۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | خود بخود واپس آئے گا' روز جمعہ تک نہ آیا تو 55روز تک امید رکھو۔ |
| نکاح | موافق ہوگا وہ عورت مطیع اور فرمانبردار رہے گی' اولاد بہت ہوگی۔ |
| شراکت | جس شخص سے کرو گے آخر کو جھگڑا پڑے گا۔ |
| غائب | اپنے جائے قیام پر خوش ہے' توقف سے آئے گا۔ |
| غالب مغلوب | مخالف تم پر غالب آئیں گے' خدا سے دعا مانگو۔ |
| دزد | شخص سرخ رنگ معہ مال کے ملنا مشکل ہے اگر 15روز تک نہ ملا تو خیال چھوڑ دینا۔ |
| قرض | معاملہ داد وستد میں بہتری ہوگی۔ |
| خواب | کسی مرد بزرگ کی وساطت سے تم کو فائدہ پہنچے گا۔ |
| سفر | نیک اور فائدہ مند ہوگا' جاؤ توقف نہ کرو۔ |
| روزگار | اگر موجود ہو تو نقل مکان ہو ورنہ عنقریب صورت بن جائے گی۔ |
| مادر | نیک ہے تم کو کافی فائدہ پہنچے گا۔ |
| احوال سال | نرخ غلہ ارزاں بارش اور ہوا زیادہ جانور بہت مریں گے۔ |
| دوست | عشق بازی میں مشغول ہوں ظاہر میں خاطر کریں۔ |
| دشمن | متردد ومتفکر ہوں گے اور تم کو نقصان دیں گے۔ |
| محبوس | روز جمعہ تک تو طالع سعادت میں ہے' آئندہ خدا مالک ہے۔ |
| چہارپایہ | خرید وفروخت میں منفعت ہوگی مگر گمشدہ دیر سے ملیں۔ |
| تجارت | توقف کرو' 28یوم کے بعد کچھ کام شروع کرنا فائدہ ہوگا۔ |





| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | جائے آب رواں وسبزہ زار اور پھول سرخ رنگ سے نسبت ہے۔ |
| ضمیر | برائے سفر یا رنجور یا وصل عورت کے لیے ہوگا۔ |
| خبایا | چیزے نباتی وزن ثقیل برنگ سفید مائل سرخی۔ |
| دفین | شاید گوشہ شمال وجنوب میں کوئی سرخ رنگ کی چیز گڑی ہو۔ |
| نفس | تندرست نیک حال مگر حرارت مزاج میں مبتلا طبیعت میں فکر پیدا ہو۔ |
| مال | مال حرام کا کہیں سے ملے مگر جلد خرچ ہو جائے۔ |
| برادران | متوسط حال میں ہوں تم کو ان سے رنج پہنچے گا۔ |
| نقل وحرکت | دس روز تک تو تم توقف کرو' بعد ازاں اختیار ہے۔ |
| باپ | پریشان ومتردد ہے' اس کی طبیعت میں رنج وغصہ زیادہ ہے۔ |
| املاک | آگ وغیرہ سے ملک کو نقصان پہنچے گا' خدا فضل کرے۔ |
| عمر | 15سال یا 45سال میں خوف مرگ اگر بچ گئے تو عمر 66سال ہوگی۔ |
| فرزندان | ہمیشہ عشقبازی میں مبتلا رہیں گے تم کو زحمت پہنچے گی۔ |
| معشوق | تم کو معلوم نہیں مگر وہ تمہاری محبت میں دیوانہ ہے 77 روز کے بعد دیکھنا کہ ملے گا۔ |
| خبر | منحوس اور جھوٹی خبریں سننے میں آئیں گی۔ |
| بیمار | بخار میں مبتلا' یکشنبہ گراں ہے' کچھ خیرات کرو تا کہ صحت ہو۔ |
| حاملہ | دیر سے بارآور ہوگی اور اس کے دختر پیدا ہو۔ |
| غلام | اور کنیزک معیوب اور باہم اتفاق رکھیں گے۔ |

| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | راستہ سے یا تو واپس آئے یا پکڑا جائے ورنہ 77 روز توقف۔ |
| نکاح | 51 روز توقف کرو۔ ایک ایسی عورت سے ہوگا جو میانہ قد رنگ سرخ مگر فتنہ وفساد کی جڑ ہوگی۔ |
| شراکت | نقصان ہوگا ہرگز نہ کرو توقف اچھا ہے۔ |
| غائب | کسی خرابی میں پڑا ہوا ہے شاید کسی کے عشق میں مبتلا ہو 15 روز ورنہ 77 روز کے بعد آئے گا۔ |
| غالب مغلوب | تم کامیاب رہو گے روز سہ شنبہ تمہارے لیے مبارک ہے۔ |
| دزد | سرخ رنگ اوپر سر کے نشان شنبہ تک امید گرفتاری ورنہ 77 روز توقف۔ |
| قرض | معاملہ لین دین میں جھگڑا اور فساد ہوگا۔ |
| خواب | بشارت نیک ہے شاید تمہارے ہاں لڑکا پیدا ہو یا کسی عزیز سے وصل ہو۔ |
| سفر | فی الحال ارادہ ترک کردو' راستہ میں خوف اور تکلیف ہوگی۔ |
| روزگار | بہت مشکل سے ملے گا بعد 77 روز کے تمہارے حسب منشاء کام ہوگا۔ |
| مادر | حیران وپریشان نفع نہیں ہوگا۔ |
| احوال سال | میانہ رہے گا' بعض غلہ کو آفت سے نقصان پہنچے گا' گرمی سخت ہوگی۔ |
| دوست | جو امید تم رکھتے ہو' دشواری سے برآئے گی۔ |
| دشمن | مغلوب ہوں گے اور ذلت اٹھائیں گے بلکہ نیست ونابود ہو جائیں گے۔ |
| محبوس | 15 روز ورنہ 77 روز کے بعد طالع سعادت میں ہوگا۔ |
| چہار پایہ | بیمار بلکہ مر جائیں' خرید وفروخت سے نفع نہیں' گمشدہ مشکل سے ملیں۔ |
| تجارت | معاملہ راست نہیں ہوگا اور بعد فائدہ کے نقصان اٹھاؤ گے۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | آب رواں وچورستہ یا گورستان سے متعلق ہے۔ |
| ضمیر | برائے معشوق یا سفر یا رنجور کے لیے ہو۔ |
| خبایا | یکے معدنی کم قیمت دیگرے نباتی سفید قلیل القیمت۔ |
| دفین | موجود تھا مگر اب کچھ نہیں' اگر ظن ہو تو جنوب وشمال کی طرف دیکھو۔ |
| نفس | متحیر ومتفکر یا کسی دلربا کی یاد میں مست۔ |
| مال | عنقریب آپ کو ایک جگہ سے فائدہ پہنچے گا۔ |
| برادران | خوش' نیک طالع' سعادت مند' فرمانبردار ہوں گے۔ |
| نقل وحرکت | فوراً جاؤ مراد حسب دلخواہ پاؤ گے۔ |
| باپ | فائدہ قلیل ہوگا مگر اندرونی محبت بہت ہوگی۔ |
| املاک | سرسبز رہے گا جو شخص اس میں قیام کریں گے نیک ہوں گے۔ |
| عمر | خوب ترقی پاؤ گے اور نیکی کے کام زیادہ کرو گے۔ 29,15 سال میں خوف مرگ ورنہ 100 سال عمر ہو۔ |
| فرزندان | نیک حال صاحب اقبال ہوں گے نام روشن کریں گے۔ |
| معشوق | تم عاشق بنے پھرتے ہو وہ تمہاری پرواہ نہیں کرتا اس خیال کو چھوڑ دو۔ |
| خبر | دیری سے ایک خبر پہنچے گی' ظاہر میں ناخوش اور باطن میں خوشی ہوگی۔ |
| بیمار | رطوبتی مرض ہو سہ شنبہ دوشنبہ سخت ہو' نتیجہ میں صحت ہو۔ |
| حاملہ | خوش ہے مگر اس کے دختر پیدا ہوگی۔ |
| غلام | وکنیزک نیک ہوں' تم ان کو زیادہ پیار کرو گے۔ |

| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | روز شنبہ تک ملے گا ورنہ کسی کے ہاتھ سے رنج اٹھائے گا۔ |
| نکاح | پرہیز کرو عاقبت درست نہیں وہ عورت بدشکل بزرگ پستان اور ہمیشہ منافق رہے گا۔ |
| شراکت | درمیان تم دونوں کے خیانت ہوگی' اس لیے نہ کرنا اچھا ہے۔ |
| غائب | رنج وسختی میں مبتلا ہو 55روز تک امید واپسی کی ہے اگر خانہ میں ہوتو امید زندگی |
| غالب مغلوب | تمہارا طالع زبردست ہے تم اس کو فوراً مغلوب کر دو گے۔ |
| دزد | شخص معیوب چہرہ شکم پر سوختگی کا نشان اور ایک خال پاؤں میں 55روپے کہ اندر سراغ ملے گا۔ |
| قرض | معاملہ دادوستد میں زحمت پہنچے گی پرہیز کرو۔ |
| خواب | ثمرہ اس کا اچھا نہیں' تمہارا کوئی کام بنا بنایا بگڑے گا اس لیے صدقہ دو۔ |
| سفر | 55روز تک صبر کرو' بعدازاں مفاد ہوگا۔ |
| روزگار | مقصود ولی مشکل سے بر آئے گا' فی الحال کچھ روز خاموشی بہتر ہے۔ |
| مادر | رنجور یا دائم المریض ہوگی' طبیعت پریشان رہے گی۔ |
| احوال سال | نرخ گراں رہے گا' بیماری بہت بڑھے گی' اور شاہان ظلم زیادہ کریں گے۔ |
| دوست | تشویش اور پریشانی میں ہیں' 55روز اس طرح گزاریں گے۔ |
| دشمن | خوار وذلیل ہوں گے' آخر تم ان پر فتح پاؤ گے۔ |
| محبوس | فی الحال طالع نحوست میں ہے' چند روز کے بعد سعادت ہوگی۔ |
| چہارپایا | ضائع اور تباہ ہوں گے' دست رفتہ بھی ہاتھ نہ آئیں گے۔ |
| تجارت | بمشکل کام چلے گا اگر خانہ 14 میں ہوتو مفاد جلد ہوگا۔ |





| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | جائے تاریک وتنگ وگورستان جھوداں اور چاہ خشک سے متعلق ہے۔ |
| ضمیر | واسطے گمشدہ یا خوف یا سفر کے لیے ہوگا۔ |
| خبایا | دو چیز یکے حیوانی دیگر نباتی کم قیمت ہوگی۔ |
| دفین | بطرف غرب یا شمال کے دیکھ کر اپنا ظن پورا کرلو۔ |
| نفس | غم وفکر اور خصومت میں مبتلا ہو 36روز اس طرح گزریں گے۔ |
| مال | تنگدستی اور مایوسی 21یوم کے بعد کچھ آسائش کی صورت ہوگی۔ |
| برادران | خویش واقارب سے دشمنی ہو جائے گی اور رنج پہنچے گا۔ |
| نقل وحرکت | ہرگز ارادہ نہ کرو' انجام کار نقصان اٹھاؤ گے۔ |
| باپ | پریشان حال یا مریض ہو' نفع اس سے کچھ نہیں ہوگا۔ |
| املاک | خراب ہوگا' گمان پڑتا ہے کہ تم کو فروخت کرنا پڑے گا۔ |
| عمر | جس حال میں گزرے اچھی ہے کیونکہ تمہارا سیارہ مبوط میں ہے۔ 43,12سال میں خوف مرگ ہے۔ |
| فرزندان | تم کو اپنے فعلوں سے وہ بدنام کریں گے اور زحمت پہنچے گی۔ |
| معشوق | تم کو ملنے کی خواہش تو ہے اور تم بھی امید وصل رکھتے ہو مگر وصل میں توقف ہے۔ |
| خبر | تم کو ایک رنج پہنچانے والا پیغام کسی عزیز کا پہنچے گا۔ |
| بیمار | مرض خون مثل آتشک وغیرہ میں مبتلا ہو 28روز گراں ہیں بعدازاں صحت۔ |
| حاملہ | سخت تکلیف بھی ہوگی مگر جولڑکا ہوگا معیوب اور چند روز کا مہمان ہوگا۔ |
| غلام | وکنیزک سے نقصان پہنچے گا کیونکہ وہ بدفعل نامراد ہوں گے۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | حیران و پریشان ہو کر مایوس المرادی سے عنقریب واپس آیا چاہتا ہے۔ |
| نکاح | نہیں ہوگا' تمہاری قسمت میں حرام لکھا ہے اگر کرو گے تو بھی طلاق دے دو گے۔ |
| شراکت | تم دونوں کے درمیان جھگڑا رہے گا' نقصان اٹھاؤ گے۔ |
| غائب | کسی دیگر جگہ جائے گا خیال کر رہا ہے کیونکہ وہاں اس کو از حد تکلیف ہے' 3 ماہ کے بعد واپس وطن آئے گا۔ |
| غالب مغلوب | ابتداء میں وہ مکر وحیلہ بہت کرے گا مگر انجام کار وہ مغلوب ہو جائے گا۔ |
| دزد | شخص دراز قد دندان میں عیب زخم پریشانی یا ابرو اگر 41روز کے اندر نہ ملا تو ہرگز نہیں ملیں گے۔ |
| قرض | دادوستد میں رنج پہنچے گا' مقروض ادا نہیں کریں گے۔ |
| خواب | نتیجہ اس کا سب طرح سے نیک ہو مگر کسی قدر طبیعت میں حیرانی و پریشانی فضول ہوگی۔ |
| سفر | مایوس المراد ہو کر جلد واپس چلے آؤ گے۔ |
| روزگار | اگر طالب ہو تو نہیں ملے گا اگر موجود ہو تو اندیشہ معزولی کا ہے' 3 ماہ تک صبر بہتر ہے۔ |
| مادر | رنجور پریشان حال رہے گی' اگر خانہ 10 واول ہو تو جلد مر جائے گی۔ |
| احوال سال | بارش نہیں ہوگی' نرخ گراں ہوگا' قحط سالی اور قتل کی وارداتیں بہت ہوں گی۔ |
| دوست | تم ان کو دوست خیال کرتے ہو مگر وہ شخص دشمن جانتے ہیں' پرہیز کرو ورنہ نقصان اٹھاؤ گے۔ |
| دشمن | تمہارا طالع بھائی زبردست ہے دشمن دفع ہوں گے۔ |
| محبوس | چند روز کے بعد اس کا طالع سعادت میں ہوگا۔ |
| چہارپایا | سے نقصان اور زحمت پہنچے گی' گمشدہ بھی نہیں ملیں گے۔ |
| تجارت | فی الحال چند یوم خرید وفروخت بند کر دو ورنہ نقصان ہوگا۔ |





| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | جائے بدبودار اور کوڑے کرکٹ کی جگہ یا سرنگ جو زیر زمین ہو متعلق ہے۔ |
| ضمیر | واسطے غائب یا سفر یا نکاح کے لیے ہوگا۔ |
| خبایا | چیزے کانی پیدائش زمین دیگر نباتی سبز رنگ ہو۔ |
| دفین | تم کو گمان ہو تو جائے مشتبہ کے جناب غرب یا شمال کے دیکھ لو۔ |
| نفس | مشوش اور سہمناک ہوگا اور کوئی اندرونی خوف لگا ہو مگر بعد 21روز کے آرام ہوگا۔ |
| مال | نقصان مال ہوگا کوئی شخص دغا سے نقصان پہنچا دے گا' 36روز کے بعد حالت بدلے گی۔ |
| برادران | وخویش واقارب پریشانی میں ہوں گے' تم کو فائدہ کم ہوگا۔ |
| نقل وحرکت | اگر جاؤ گے زیان اور رنج اٹھاؤ گے۔ 36 روز توقف کرو۔ |
| باپ | بدحال پریشان ہیں' تم کو دشمنی کی نگاہ سے دیکھے گا۔ |
| املاک | خراب اور سوختہ آتش ہوگا' فروخت کر دینا مفید پڑے گا۔ |
| عمر | رنج وسختی سے گزرے گی' 43,30 سال میں خوف مرگ ہے ورنہ عمر 55 سال ہوگی۔ |
| فرزندان | بیماری اور پریشانی میں رہیں گے' تم کو آرام نہیں ملے گا۔ |
| معشوق | تم کو یاد کرتی ہے اور تم اس کے فراق میں حیران ہو یہ گردش فلکی کا دور ہے' صبر کرو 26روز کے بعد مقصود وصل ہوگا۔ |
| خبر | رنج پہنچانے والی خبریں زیادہ شنید میں آئیں گی۔ |
| بیمار | قبض یا دردشکم ہو' بمشکل صحت ہوگی چند روز کے بعد دوائی اثر کرے گی۔ |
| حاملہ | وضع حمل میں تکلیف مگر لڑکی پیدا ہوگی۔ |
| غلام | وکنیزک بدفعل معیوب ہوں گے' بجائے راحت کے رنج پہنچے گا۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | اول تو شنبہ تک اس کی خبر ملے گی ورنہ 36 روز کے بعد ملے گا۔ |
| نکاح | بمشکل ہوگا مگر آخر کار انجام اچھا نہ ہوگا شاید اس عورت کو ترک کر دو گے۔ |
| شراکت | ہرگز نہ کرو علاوہ نقصان کے جھگڑا پیدا ہوگا۔ |
| غائب | یہ شخص خراب حالت میں ہے تم کو چاہیے کہ اس کو بلا لو ورنہ یہ دیگر سفر کرے گا۔ |
| غالب مغلوب | تم مغلوب ہو گے اور ندامت اٹھاؤ گے۔ |
| دزد | اس چور کی گردن میں عیب ہے یا آنکھ میں تل ہوگا اگر 36 روز کے اندر نہ ملا تو ترک کر دینا۔ |
| قرض | دادوستد کا معاملہ ان دنوں خراب ہوگا۔ اس لیے لین دین بند رکھو۔ |
| خواب | ثمرہ اس کا حیرانی و پریشانی پر دلالت کرتا ہے۔ |
| سفر | ارادہ فسق ہوگا' اگر جاؤ گے چوروں سے نقصان پہنچے گا 36 روز کے بعد جانا۔ |
| روزگار | مشکل سے ملے گا نفع کم ہوگا اور حکم سے خوف رہے گا مگر شنبہ کا روز امید کے بر آنے کو مبارک ہوگا۔ |
| مادر | بدحال و پریشان حال ہوگی' راحت نہ پہنچے گی۔ |
| احوال سال | نرخ غلہ گراں' ہوا خشک چلے گی' گرمی بہت پڑے گی' آتش زدگی کا خوف زیادہ ہوگا۔ |
| دوست | تم کو نقصان پہنچانے کے فکر میں لگے رہتے ہیں' تم کیونکر ان کو دوست خیال کرتے ہو۔ |
| دشمن | تم سے سخت عداوت کریں گے' نقصان پہنچے گا' صلح کی کوشش کرو۔ |
| محبوس | 36 روز تک مشکل ہے' بعد ازاں بہتری ہوگی۔ |
| چہار پایا | ضائع اور تباہ ہوں گے اور نقصان پہنچے گا' خرید و فروخت میں توقف ہوگا۔ |
| تجارت | 36 روز تک کاروبار مدہم رہے گا' بعد ازاں نیک ہوگا۔ |





| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | جائے آتشکدہ و میدان جنگ اور خونریزی سے منسوب ہے۔ |
| ضمیر | برائے معشوق یا سفر یا قتل کا ہوگا۔ |
| خبایا | دو چیز یکے معدنی برنگ سرخ دیگر نباتی سفید رنگ ہو۔ |
| دفین | جانب مشرق و غروب کے گمان پڑتا ہے۔ |
| نفس | بباعث خوف یا کسی کے عشق میں حیرانی ہو 38 روز اس طرح گزریں گے۔ |
| مال | بمشکل بعد 2 ماہ کے آمد کا دروازہ کھلے گا۔ |
| برادران | بدنام و رسوا ہوں گے' تم کو زحمت پہنچے گی۔ |
| نقل و حرکت | ہرگز نہ ہوگی' ارادہ ملتوی کرنا پڑے گا۔ |
| باپ | اگر مردہ نہیں تو عنقریب راہی ملک عدم ہو جائے گا۔ |
| املاک | تباہ ہوگا' آگ سے جلا کر خاکستر ہونے کا ظن پڑتا ہے۔ |
| عمر | تم اپنی حرام کاری مکاری میں گزارو گے' 20,15 سال میں خوف مرگ ورنہ 66 سال عمر ہوگی۔ |
| فرزندان | بدحواس ہیں اور عشقبازی میں مال تلف کریں گے۔ |
| معشوق | وعدوں میں تم کو ٹال دے گا مگر سہ شنبہ تک امید وصل ہے ورنہ 15 روز توقف ہوگا۔ |
| خبر | منحوس خبریں پہنچیں اور تشویش پیدا ہو۔ |
| بیمار | 15 روز منحوس ہیں' اگر بچ گیا تو علامت صحت ہوگی۔ |
| حاملہ | وضع حمل بآسانی مگر دختر پیدا ہوگی۔ |
| غلام | و کنیزک سے نقصان پہنچے گا اور دکھ دیں گے۔ |



| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | ان دنوں اس شہر میں پنہاں ہے اگر پندرہ روز میں ظاہر نہ ہوا تو اس جگہ سے چلا جائے گا۔ |
| نکاح | جس عورت سے ہو گا تم اس کے عاشق رہو گے وہ عورت حسین خوبصورت ہوگی مگر تم اس سے مغلوب رہو گے۔ |
| شراکت | نہ کرو تو بہتر ہے کیونکہ تم باہم خیانت سے نقصان اٹھاؤ گے۔ |
| غائب | حیران ہے اگر 15 روز تک نہ آیا تو بعد 3 ماہ کے مراجعت کرے گا۔ |
| غالب مغلوب | تم ناحق مقابلہ کا قصد کرتے ہو' صلح کر لو' مغلوب ہو جاؤ گے۔ |
| دزد | شخص سرخ رنگ سر میں زخم اگر پندرہ روز تک نہ ملا تو سراغ ملنا مشکل ہے۔ |
| قرض | بڑی مشکل سے اگر مقروض ہو تو ادا ہو گا' اگر طلب کرو گے تو نہیں ملے گا۔ |
| خواب | اس کا ثمرہ تمہارے واسطے نیک نہیں تم کو حیرانی پریشانی اٹھانے پڑے گی۔ |
| سفر | فی الحال ملتوی کر دو کیونکہ 15 روز منحوس ہیں بعدازاں بہتری ہو گی۔ |
| روزگار | اگر طلبگار ہو تو توقف کرو' 2 ماہ سخت نحوست کے ہیں۔ |
| مادر | دائم المریض رہے گی اکثر اوقات اس کو حیرانی بہت ہو گی۔ |
| احوال سال | نرخ گراں' چوری کی وارداتیں بہت' میوہ آفت سماوی سے برباد ہو گا۔ |
| دوست | امانت میں خیانت کریں گے' امید بعد 15 روز یا 3 ماہ کے بر آئے گی۔ |
| دشمن | مکروحیلہ تو بہت کریں گے مگر انجام کار صلح ہو جائے گی۔ |
| محبوس | 15 روز تک کا طالع نحوست میں ہے بعدازاں صورت بہتری ہو گی۔ |
| چہارپایا | ضائع ہو جائیں گے خرید وفروخت سے نقصان مال ہو گا' گمشدہ دیری سے ملیں گے۔ |
| تجارت | فی الحال توقف کرو' بعد 36 روز کے' [illegible]بار کشادہ ہو گا۔ |





| سوال | جواب |
|---|---|
| منسوب | مقام سرخ جس میں پتھر سرخ لگا ہو اور وہ جگہ جہاں جانور ذبح کیے جاتے ہوں۔ |
| ضمیر | واسطے غائب یا معشوق یا کوئی خوف ہو گا۔ |
| خبایا | چیزے حیوانی مطلق برنگ سرخ اگر دو ہوں تو معدنی مرکب نباتی ہوں گی۔ |
| دفین | بطرف مغرب یا شمال کے دیکھنا چاہیے۔ |
| نفس | حیران وسرگردان ہو اگر خانہ اول میں ÷ یا ☰ ہو تو حرارت خون کا غلبہ خیال کرو۔ |
| مال | آمد مال میں ضعف ہو جائے گا مگر بعد 28 یوم کے پھر صورت اچھی ہو گی۔ |
| برادران | ان کی طرف سے تم کو رنجش ہو گی کیونکہ وہ فعل بد بہت کریں گے۔ |
| نقل وحرکت | بہتر تو یہ ہے کہ تم ارادہ ترک کر دو۔ |
| باپ | اپنے حال میں خوش تو ہے مگر ہر وقت ہراساں رہتا ہے۔ |
| املاک | فائدہ کچھ نہیں ناحق کی تکلیف اور زیرباری رہے گی۔ |
| عمر | تنگدستی سے بعض اوقات ارادہ خودکشی کرو گے' 23 و 41 سال میں خوف مرگ بعدازاں عمر 70 سال ہو گی۔ |
| فرزندان | تم کو آرام نہیں پہنچائیں گے بلکہ سخت بدنام کر دیں گے۔ |
| معشوق | تم دونوں کی کلام معرفت دوسرے شخص کے ہو گی اور چند روز کے بعد مفاد ہو جائے گا۔ |
| خبر | خاموش رہو کوئی خبر نہیں پہنچے گی' اگر پہنچے گی تو پریشانی ہو گی۔ |
| بیمار | شکم سے خون آتا ہو 28 روز تک خطرہ ہے بعدازاں صورت شفا ہو گی۔ |
| حاملہ | وضع حمل میں تکلیف ضرور ہے مگر لڑکا ہو گا۔ |
| غلام | وکنیزک معیوب اور بدفعل ہوں گے ترک کرنا اچھا ہے۔ |



| سوال | جواب |
| --- | --- |
| گریختہ | اندیشہ ہے کہ مر نہ جائے اگر جلد نہ ملا تو 68روز کے بعد سراغ ملے گا۔ |
| نکاح | ہو گا مگر تم اس کے فراق میں حیران ہو گے وہ عورت بلند قد رنگ سرخ ارزق چشم ہو گی۔ |
| شراکت | ہرگز نہ کرو نقصان کے علاوہ تکلیف کا منہ دیکھو گے۔ |
| غائب | تکلیف میں ہے 30روز تک امید واپسی ورنہ خبر آئے گی کہ اگر رمل میں ہو تو خوف اگر خانہ 7یا 8 میں ہو تو مرگ ہو۔ |
| غالب مغلوب | تم مغلوب رہو گے ہمیشہ سہ شنبہ کو خصومت درمیان میں زیادہ ہوتی رہے گی۔ |
| دزد | شخص گربہ چشم اگر جلد نہ ملا تو پھر ہرگز گرفتاری کی امید نہ رکھنا۔ |
| قرض | فی الحال نہ دو اور نہ طلب کرو 3ماہ تک خاموشی اچھی ہے۔ |
| خواب | ہولناک دیکھا ہو گا تعبیر اس کی تکلیف پر دلالت کرتی ہے۔ |
| سفر | فی الحال تو صبر کرو 28روز کے بعد سفر مشرق مفید ہو گا۔ |
| روزگار | اگر طالب ہو تو 3ماہ تک صبر کرو اگر موجود ہے تو اس عرصہ کے بعد مفاد پہنچے گا۔ |
| مادر | اگر زندہ ہے تو بھی دائم المریض اور پریشان حال رہے گی۔ |
| احوال سال | غلہ آفت سے تباہ ہو گا' میوہ خراب یہ سال پرتشویش حاکم ایمانداری سے منہ نہ موڑیں گے۔ |
| دوست | بدحال پریشان حال ہیں' تمہاری امید کے حاصل ہونے میں توقف ہے۔ |
| دشمن | تم کو جان سے مارنے کا قصد رکھتے ہیں' دشمن ارزق چشم رنگ سرخ ہے صلح مناسب ہے۔ |
| محبوس | اگر 3ماہ تک فیصلہ نہ ہوا تو یاد رکھو کہ رہائی ہو جائے گی۔ |
| چہارپایا | مر جائیں گے خرید وفروخت میں زیان ہو گا' دست رفتہ دیری سے ہاتھ آئیں گے۔ |
| تجارت | فی الحال تو تمہارا کام سست ہو گیا ہے مگر تم 36روز کے بعد دیکھ لینا کہ کچھ بہتری ہو گی۔ |





| سوال | جواب |
| --- | --- |
| منسوب | جائے خوش وضع اور مقام فرحت بخش اور شہرہائے آباد وباغ وبوستان سے متعلق ہے۔ |
| ضمیر | برائے بادشاہ یا روزگار یا سفر یا کسی بزرگ کی ملاقات کا ہو گا۔ |
| خبایا | چیزے حیوانی قیمتی برنگ زرد' دیگر مرکب معدنی زرد وسفید رنگ۔ |
| دفین | بطرف مغرب یا شمال بشرطیکہ خانہ اور خانہ 4 میں ہو۔ |
| نفس | خوش وہر طرح سے بیفکر ہو بشرطیکہ خانہ 1 میں ہو۔ |
| مال | تم بااختیار خود خرچ کرو گے' چند روز میں آمدن کا دروازہ کشادہ ہو گا۔ |
| برادران | نیک حال تندرست رہیں گے اور تم کو فائدہ پہنچائیں گے۔ |
| نقل وحرکت | مبارک ہو گی اور جلد کامیابی سے واپس آؤ گے۔ |
| باپ | بلند اقبال ہو گا' دشمن اس کے مغلوب ہوں گے مگر تم کو فائدہ اندک ہو گا۔ |
| املاک | خرید وفروخت مبارک ہو گی' ملک سے مفاد پہنچے گا۔ |
| عمر | خوشی سے گزرے گی 39,11سال میں تم کو بیماری ہو گی' صحت ہونے پر تم کو فرحت ہو گی۔ |
| فرزندان | نیک طالع صاحب اقبال ہوں گے بلکہ تمہارے خاندان کو ترقی ہو گی۔ |
| معشوق | تم حیران ضرور ہو رہے ہو مگر وہاں تو چنداں پڑاؤ بھی نہیں کہ تم کون ہو مگر توقف سے راہ وصل ہو گی۔ |
| خبر | جس خط کی تم کو انتظاری ہے عنقریب آئے گا' خوشی ہو گی۔ |
| بیمار | گرمی وخشکی سے اسہال ہوں گے روز یکشنبہ گراں ہے مگر صحت بعد 15روز کے ہو گی۔ |
| حاملہ | جلد بارآور ہو گی اور اس دفعہ اس کے لڑکا تولد ہو گا۔ |
| غلام | ہو کنیزک سے نہ فائدہ نہ نقصان خرید وفروخت مساوی ہو گی۔ |



| سوال | جواب |
| --- | --- |
| گریختہ | اگر یوم یکشنبہ تک نہ ملا تو بعد 4 ماہ 6 روز کے واپس آئے گا۔ |
| نکاح | ہو گا مگر توقف سے وہ عورت بزرگ نسب سے ہو گی تم اس کو ترک کر کے دوسری شادی کرو گے۔ |
| شراکت | فائدہ ہو گا' ایمانداری سے کام کرو گے مگر جدائی کی صورت جلد ہو جائے گی۔ |
| غائب | خوش خاطر ہے عنقریب آئے گا ورنہ توقف سے مراجعت کرے گا اور خط یا خبر جلد پہنچے گی۔ |
| غالب مغلوب | تم تو بھائی مغلوب رہو گے کیوں شرمندگی اٹھاتے ہو مقابلہ سے باز آؤ۔ |
| دزد | شخص باریک بینی بزرگ نسب خال اوپر سینہ اور بازوؤں پر نشان جلد نہ ملا تو 4 ماہ کا توقف ہو گا۔ |
| قرض | عنقریب تمہارا قرضہ اترنے کی سبیل ہو جائیں گی۔ |
| خواب | یہ خواب اچھا ہے کسی صاحب مرتبہ کی بدولت یا اس امید میں کامیابی ہو گی۔ |
| سفر | جس کام کو جاتے ہو فوراً ہو جائے گا' جاؤ مبارک ہے۔ |
| روزگار | جلد ملے گا اگر خلعت یا جاگیر کے حصول کا خیال ہے تو محال ہے بلکہ پچھلی بھی ہاتھ سے نکل جائے گی اور بعد اور ملے۔ |
| مادر | تندرست نیک حال' تم کو فائدہ پہنچا دے گی۔ |
| احوال سال | نرخ ارزاں میوہ بکثرت چہارپایہ زیادہ ہوں گے' لوگ ہر طرح سے آرام پائیں گے۔ |
| دوست | بزرگی اور بلندی مرتبہ پائیں گے مگر امید تمہاری 4 ماہ کے بعد حاصل ہو گی۔ |
| دشمن | زبردست لوگوں سے تم کو واسطہ پڑا ہے صلح کر لو۔ |
| محبوس | عنقریب کوشش کرو' رہائی حاصل ہو جائے گی۔ |
| چہارپایا | خرید و فروخت سے نفع ہو گا' گمشدہ جلد ہاتھ آئیں گے۔ |
| تجارت | گو اس وقت تمہارا کام سست ہے مگر عنقریب مفاد پہنچے گا۔ |





| سوال | جواب |
| --- | --- |
| منسوب | جائے بادشاہ و شہرہائے معظم و آبادی بکثرت ہو اور درختاں ثمرہ دارے متعلق ہے۔ |
| ضمیر | برائے بادشاہ یا روزگار یا حصول جاگیر یا کسی دوست کی عورت کا ہو گا۔ |
| خبایا | دو چیز یکے معدنی قیمتی آتش دیدہ دیگر نباتی سبز رنگ۔ |
| دفین | بطرف مغرب یا شمال کے ہو بشرطیکہ ہے خانہ 10 وخانہ 4 میں ہو۔ |
| نفس | خوش دل اور ہر طرح سے بےفکری ہو گی۔ |
| مال | بنا کوشش تمہارے مال کی سبیل نکل آئے گی۔ |
| برادران | نیکوحال خوش دل تندرست ہوں گے تمہاری دلی امید ان سے جلد پوری ہو گی۔ |
| نقل و حرکت | توقف ہو گا' اگر جاؤ گے تو حصول مراد ہو گی۔ |
| باپ | نیکوحال تم کو عنقریب والد سے راحت پہنچے گی۔ |
| املاک | سرسبز رہے گا' خرید میں فائدہ اور ترقی منصب ہو گی۔ |
| عمر | جس طرح تم بڑے ہو گے اس طرح ترقی اقبال ہو گی مگر 30,18 سال نحوست کے ہیں گزرنے پر عیش کرو گے۔ |
| فرزندان | دولتمند ہوں گے اور ہمیشہ تابعداری کریں گے۔ |
| معشوق | تم سے پیار کرے گا' دوشنبہ کو امید ملنے کی ہے ورنہ 10 روز کے بعد وصل ہو گا۔ |
| خبر | ایک خوشی کی خبر جلد ملے گی بشرطیکہ یا یا میں ہوں۔ |
| بیمار | بخار سردی کا ہو گا' بیماری طول پکڑے گی مگر آخر میں صورت بہتری ہو گی۔ |
| حاملہ | دیر سے بارآور ہو گی اور لڑکی پیدا ہو گی۔ |
| غلام | و کنیزک سے خوشی ہو گی' خرید و فروخت میں منافع ہو گا۔ |

| سوال | جواب |
|---|---|
| گریختہ | جلد ملنے کی امید ہے اگر نہ ملا تو بعد 78 روز کے ملے گا۔ |
| نکاح | جلد ہو گا اور مبارک وہ عورت خوش سخن شعلہ چشم فراخ سینہ ہو گی' سازگاری رہے گی۔ |
| شراکت | جس سے کرو گے فائدہ ہو گا' بشرطیکہ خانہ نمبر 2 کی شکلیں موافق ہوں۔ |
| غائب | جائے قیام پر خوش ہے عنقریب واپسی کی امید ہے زیادہ سے زیادہ 78روز کے بعد۔ |
| غالب مغلوب | تم ہر طرح سے دشمن پر فتح پاؤ گے بشرطیکہ یا امہات یا زیریں امہات ہوں۔ |
| دزد | شخص بلند قد رنگ گندم اور پہلو کے خال یا نشان ہو گا اگر 10روز میں نہ ملا تو تلاش فضول ہو گی۔ |
| قرض | معاملہ داد وستد میں 2ماہ 18روز توقف ہو گا۔ |
| خواب | نتیجہ نیک ہے تم کو راحت اور خوشی ہو گی' مایوس امید بر آئے گی۔ |
| سفر | اس میں تم کو زر ومال کا فائدہ ضرور پہنچے گا۔ |
| روزگار | اگر موجود ہے تو پائیدار رہے گا' ترقی منصب ہو گی' اگر طالب ہو تو جلد ملے گا۔ |
| مادر | تندرست ہے جو مقصود تمہارا ہے جلد حاصل ہو گا۔ |
| احوال سال | ارزانی غلہ بارش خوب ہو گی مگر اولہ پڑیں گے اور بجلی چمکے گی۔ |
| دوست | نیک حال ہیں مگر تم سے کسی قدر رنجیدہ خاطر ہو جائیں گے۔ |
| دشمن | کوئی شخص دوستوں یا قریبوں سے ہو گا مگر تمہارے طالع کی سعادت ان کو زیر کر دے گی۔ |
| محبوس | دیر سے رہائی ہو گی' 70روز کے بعد طالع سعادت میں ہو گا۔ |
| چہارپایا | جانوروں سے فائدہ ہو گا خرید وفروخت میں ہر طرح منافع گمشدہ جلد ملیں گے۔ |
| تجارت | ان دنوں نسبت فروخت کے خرید اچھی ہے چند روز کے بعد مفاد ہو گا۔ |



## باب سوم

# در بیان خبی ضمیر وغیرہ

خبی کے معنے یہ ہیں کہ کوئی شخص اپنے ہاتھ میں کوئی چیز پوشیدہ رکھے اور دریافت کرے کہ بتلاؤ میں نے پوشیدہ کیا رکھا ہے۔ اس کی کیفیت وماہیت ظاہر کرو چونکہ یہ امر بہت مشکل ہے مگر علماء رمل نے اس بارے میں بہت سے قواعد تحریر کیے ہیں۔ اس لیے واسطے شائقین کے وہ مختصر طریقہ درج کرتا ہوں جو اکثر اوقات تجربہ میں درست آتا ہے۔

## فصل اوّل

## دائرہ ابدح

اس دائرہ کی ترتیب ان چہار حرفوں پر ہے یعنی الف ب د ح الف مقابل آتش اور ب مقابل باد۔ اور د مقابل آب۔ اور ح مقابل خاک پس جو حرف مقابل فرد کے ہے اس کے اعداد سے اس دائرہ کو ترتیب دیا گیا ہے۔ اعداد الف کا ایک۔ ب کے 2اور د کے 4اور ح کے 8ہیں۔

## ترتیب دائرہ ابدح

| شکل | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| خانہ | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 4 | 15 | 16 |

1- پس جب کوئی شخص سوال خبی کا کرے تو اول زائچہ رمل بنا کر دیکھو کہ صاحب خانہ ششم ابدح یعنی زائچہ میں موجود ہے یا معدوم اگر موجود ہو تو خبی اس کے پاس ہے۔ اگر معدوم ہو تو جھوٹ بولتا ہے۔ اس کے پاس ہرگز نہیں۔

2- جب تحقیق ہو کہ خمی موجود ہے تو پھر یہ معلوم کرنا چاہیے کہ سائل نے خمی کس جگہ رکھی ہے آیا ہاتھ میں ہے یا ٹوپی میں یا جیب میں تو شکل اجتماع کے زائچہ میں دیکھو کہ کس خانہ میں پڑی ہے پس خانہ میں پڑی ہو۔ اس خانہ کی اصل مالک سے اس کو ضرب کرو جو شکل حاصل ہو اس کو زائچہ میں دیکھو کہ کس خانہ میں موجود ہے پس جس خانہ میں متصلہ شکل موجود ہو۔ اس خانہ سے بیان کرو اگر وہ شکل کسی گھر میں موجود نہ ہو تو شکل ⚍ کے وجود سے ہی جائے خمی بیان کرنی چاہیے۔ ہر ایک خانہ مندرجہ ذیل اعضاء سے منسوب ہے۔

## نقشہ خانہائے منسوب بہ اعضاء

| خانہ | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| منسوب اعضائے | سر | روئے | گردن | کتف راست | کتف چپ | دست راست | دست چپ | سینہ | پشت | شکم | کمر | ران راست | ران چپ | [illegible] | پائے راست | پائے چپ |

3- اگر معلوم کرنا ہو کہ خمی دست راست میں ہے یا چپ ہیں تو خانہ 14 کی شکل کو دیکھو۔ اگر ہر دو شکلیں داخل ہوں تو دست راست میں اگر خانہ 7,5 کی شکلیں بشرکت خانہ 9 داخل ہوں تو دست چپ ہیں۔ بعض استادوں کا قول ہے کہ شکل ☷ و ⚍ خمی سے منسوب ہیں اگر یہ شکلیں نہ زائچہ میں موجود ہوں تو خمی موجود ہو گی اگر یہ شکلیں موجود نہ ہوں تو عدم موجودگی خمی پر دلالت ہے اور دیگر حال تبرک اول معلوم کرتے ہیں۔

4- جاننا چاہیے کہ خمی چار چیزوں میں سے ہو گی۔ اول معدن، دوم کان، سوم حیوان، چہارم نباتات۔ پس اگر معلوم کرنا ہو کہ خمی کس قسم کا ہے تو شکل اول کو 5 سے ضرب دے۔ اگر حاصل شدہ کو ناتویں شکل سے ضرب کرے۔ متخرجہ شکل سے بموجب نقشہ جو متعلق خمی معہ دیگر کیفیت کے درج ہے۔ اس شخص کو دیکھ کر بیان کرے۔



5- بعدازاں خمی کے دیگر حالات دیکھنے چاہئیں یعنی اول نرمی وسختی۔ دوم رنگ۔ سوم شکل۔ چہارم پیدائش خمی۔ پنجم کس کام میں آتی ہے اور کیا قیمت رکھتی ہے پس اول شکل ☰ کو دیکھو کہ یہ شکل خمی کی نرمی وسختی سے منسوب ہے اگر زائچہ میں موجود ہے تو اس سے بیان کرو اگر یہ شکل موجود نہ ہو تو زائچہ کی شکل 7 سے اس کو ضرب کر کے حاصل شکل سے نرمی وسختی معلوم کرو۔ دوم خمی کے رنگ سے شکل متعلق ہے۔ زائچہ میں دیکھو اگر موجود ہو تو بہتر ورنہ اس شکل کو زائچہ کی آٹھویں شکل سے ضرب کر کے حاصل شدہ شکل سے اس کی رنگت بیان کرو۔ سوم خمی کی شکل وشباہت سے شکل ⚍ منسوب ہے اگر زائچہ میں موجود ہو تو بہتر ورنہ شکل ⚍ کہ زائچہ کی شکل 9 سے ضرب دے کر ایک شکل حاصل کر کے اس سے شکل وشبہات بیان کرو۔ چہارم خمی کی پیدائش شکل ☰ ہے اگر زائچہ میں موجود ہو تو بہتر ورنہ شکل کو زائچہ کی موجودہ شکل خانہ دہم سے ضرب کر کے ایک شکل حاصل کر کے اس سے جائے پیدائش معلوم کرو۔ پنجم یہ کہ خمی کس کام آتی ہے۔ اس سے شکل متعلق ہے اگر زائچہ میں موجود ہو تو اس سے بیان کرو۔ اگر شکل ⚍ موجود نہ ہو تو اس شکل کو زائچہ کی شکل خانہ یازدہم سے ضرب کرو اور حاصل شدہ شکل سے معلوم کرو کہ کس کام آتی ہے باقی دیگر حالات مندرجہ ذیل نقشہ سے دیکھو جو متعلق خمی درج کیا جاتا ہے۔

## نقشہ بکار آمد متعلق خبی

| نمبرشمار | شکل | نرم وسخت | رنگ | صورت | جوہر اصل | ذائقہ | رنگ | حروف | خوراک ہائے | روائحہ | طبع | اعضا | جہات | سعد ونحس |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | | نرم | زردوسرخ | دراز | معدنی | شیریں تیز | آمیختہ | الف۔ف | خربوزہ جوخرما | خوشبو | گرم خشک | مہر | مشرق | سعد |
| 2 | | سخت | سرخ | مربع | حیوانی | شیریں ترش | مطلق سرخ | ب۔ض | آلو بخارا عناب | خوشبو | گرم تر | روئے | مغرب | نحس |
| 3 | | نرم | زردوسرخ | دراز | معدنی | ترش وتیز | آمیختہ | ج۔ق | انگور سیب | خوشبو | گرم خشک | گردن | مشرق | سند |
| 4 | | نرم | سفید | گول | نباتی | شیریں ترش | مطلق سفید | و۔ر | توت شفتالو | ناخوش | سردتر | کف راست | شمال | سند |
| 5 | | سخت | زردوسیاہ | دراز | معدنی | تلخ تیز | آمیختہ | ف۔س | خیار کدو | ناخوش | گرم خشک | کف چپ | مشرق | نحس |
| 6 | | نرم | منقش | زردمربع | حیوانی | تلخ شور | آمیختہ | و۔ت | انار | مساوی | ممتزج | دست راست | مغرب | ممتزج |
| 7 | | نرم | سیاہ | دراز | معدنی | تلخ شورتیز | مطلق سیاہ | ز۔ث | غورہ | گندہ | گرم خشک | دست چپ | مشرق | نحس |
| 8 | | سخت | سیاہ مطلق | دراز | کانی | تلخ ترش | مطلق سیاہ | ح۔خ | توت۔ چقندر | ناخوش | سردخشک | سینہ | جنوب | نحس |
| 9 | | سخت | سیاہ وسرخ | کوتاہ | کانی | تلخ ترش | آمیختہ | ط۔ف | آلو | ناخوش | گرم خشک | پشت | جنوب | نحس |
| -10 | | نرم | زردسفید | گول میانہ | کانی | شیریں | آمیختہ | ی۔ض | ستو ہلیلہ | خوشبو | معتدل | شکم | جنوب | سعد |
| 11 | | نرم | زردوسفیدسبز | باریک | حیوانی | بدمزہ | آمیختہ | ک۔ظ | خرما | ناخوش | گرم تر | ذکر | مغرب | سعد |
| 12 | | نرم | زردسفید | مربع | بناتی | شیریں گلوہ | آمیختہ | ل۔غ | گلاب امرود | خوش | سردتر | ران راست | شمال | سعد |
| 13 | | سخت | اوزق | دراز | نباتی | شیریں آمیختہ | آمیختہ | م | آلورزہ | ناخوش | سردتر | ران چپ | شمال | نحس |
| 14 | | نرم | زردوسفید | مرب | حیوانی | شیریں آمیختہ | آمیختہ | ن | انگور | خوش | گرم تر | فرج | مغرب | سعد |
| 15 | | نرم | سبزکبود | دراز | نباتی | شور | آمیختہ | س | شفتالو | مساوی | سردتر | پائے راست | شمال | سعد |
| -16 | | نرم سخت | سبز | مربع کشیدہ | کانی | شورآمیختہ | مطلق سبز | ع | بہیدانہ | مساوی | سردخشک | پائے چپ | جنوب | ممتزج |



## نقشہ بکار آمد بقیہ متعلق خبی

| نمبرشمار | شکل | معاون | احجاب | حیوانات | نباتات | کسوفات | بروج | مذکرمونث | قیمت اعلےٰ وادنیٰ | امراض | بس | کواکب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | | زر | لعل | استر | برگ | اک | حوت | مذکر | اعلیٰ | صداع | پگڑی | مشتری |
| 2 | | مس | عقیق | صوف | شاخ | سرگیں | حمل | مذکر | ادنےٰ | دردشکم | طائفہ | مریخ |
| 3 | | طلا | کھڑ | گوشت | برگ | ابریشم | اسد | مذکر | اعلیٰ | دردسخت | جامہ | شمس |
| 4 | | نقرہ | عقیق | زہرمہرہ | عود | اک | سرطان | مؤنث | اوسط | دردپشت | دہن | قمر |
| 5 | | رومیں | سفال | استخواں | برگ خشک | استخوان | جدی | ممتزج | ادنیٰ | تپ | قمربند | راس |
| 6 | | سیماب | مانک | کخیت | میوہ | پشم | سنبلہ | ممتزج | ادنیٰ | دردپشت | زیرجامہ | عطارد |
| 7 | | اصاص | سفال | پشم | چرب | استخوان | دلو | مذکر | ادنیٰ | تپ محرقہ | دامن | ذنب |
| 8 | | جدید | شیشہ | پوست | جڑ | پوست | دلو | مونث | ادنیٰ | رطوبت | پشت عقب | زحل |
| 9 | | جدید | مانک | اسیرصوف | غلہ | ریشم میوے | جدی | مذکر | ادنیٰ | دردباہ | قبا | زحل |
| -10 | | سیم وقلعی | لعل | مشک | پمبر | زکال | اسد | مؤنث | اعلیٰ | دروزانو | دامن | شمس |
| 11 | | سیماب وقلعی | فیروزہ | ابریشم | شاخ بز | پشم | میزان | مادہ | اوسط | دردِاندام | کیسہ | زہرہ |
| 12 | | شیشہ | یاقوت | عنبر | گل | موئے سفید | قوس | مادہ | اعلیٰ | دردزہا | آستین راست | مشتری |
| 13 | | نقرہ وطلا | سندرس | ابریشم | میوہ ہائے | اک | عقرب | نر | اوسط | خون شکم | زیرجامہ معقد | مریخ |
| 14 | | نقرہ وطلاء | فیروزہ | زہرمار | انگور | ابریشم | ثور | مادہ | اعلیٰ | دردپائے | کمربستہ | زہرہ |
| 15 | | نقرہ | ریگ | خرمائے سخت | درخت بے بر | موئے | سرطان | مادہ | اوسط | دردکمر | آستین | قمر |
| -16 | | آب گینہ | کلوخ | عائطہ | ہیزم | سرگین | جوزا | ممتزج | اوسط | اندام نو | جامہ شب | عطارد |

فصل دوم

# استخراج احوال ضمیر

جاننا چاہیے کہ ضمیر نکالنے کے قواعد بھی بہت ہیں۔ اس لیے ہر ایک آدمی حسب ہدایت استاد خود کے تمام میں سے ایک قاعدہ کو استعمال کرتا ہے چونکہ مندرجہ ذیل قاعدہ جو فیصدی ضمیر نکالنے میں تجربہ سے صحیح معلوم ہوتا ہے۔ برائے شائقیناں ومبتدیوں علم رمل کے درج کتاب کر دیا جاتا ہے۔ تجربہ سے صحیح معلوم ہوا ہے۔ (1) جو شخص سوال کرے کہ میں اپنے دل کی بات پوچھتا ہوں۔ بتلاؤ کیا ہے تو اول اس کے ہاتھ سے قرعہ ڈلوا کر زائچہ کو مل تیار کرنا چاہیے۔ بعد ازاں امہات رمل سے یعنی خانہ اول کی شکل سے مرتبہ آتش۔ دوم سے باد۔ سوم سے آب۔ چہارم سے خاک۔ خواہ فرد ہو خواہ زوج لے کر ایک شکل بناؤ اور بعد ازاں بنات یعنی زائچہ کی شکل 8,7,6,5 پر اس کے برعکس عمل کرو یعنی خانہ 5 وآب خانہ 6 وباد خانہ 7 وآتش خانہ 8 کی شکل سے لے کر ایک شکل بناؤ۔

(2) بعد ازاں ان دونوں شکلوں کو باہم ضرب دو اور ایک شکل بناؤ۔ حاصل شدہ شکل کو دیکھو کہ آتشی ہے یا بادی یا آبی یا خاکی کیونکہ رمل کی سولہ شکلوں میں سے چار آتشی اور چار بادی۔ چار آبی اور چار خاکی شکلیں حسب ذیل ہیں:

| اشکال آتش | | | | اشکال باد | | | | اشکال آب | | | | اشکال خاک | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| •<br>—<br>—<br>— | •<br>—<br>•<br>— | •<br>•<br>—<br>— | •<br>•<br>•<br>— | •<br>•<br>—<br>— | —<br>•<br>—<br>— | —<br>•<br>•<br>• | —<br>•<br>•<br>— | —<br>—<br>•<br>— | —<br>—<br>•<br>• | •<br>—<br>•<br>• | •<br>•<br>•<br>• | —<br>•<br>—<br>• | •<br>—<br>—<br>• | —<br>—<br>•<br>• | —<br>—<br>—<br>— |



پس جو شکل حاصل ہوا اس کو دیکھو کہ کس عنصر کی ہے اور وہ زائچہ کے کس خانہ میں پڑی ہے۔ وہ خانہ مرکز آتش کا ہے یا باد کا یا آپ کا یا خاک کا کیونکہ مرکز خانہائے شانزدہ حسب ذیل ہیں۔

| خانہائے مرکز آتش | خانہائے مرکز باد | خانہائے مرکز آب | خانہائے مرکز خاک |
|---|---|---|---|
| 13,9,5,1 | 14,10,6,2 | 15,11,7,3 | 16,12,8,4 |

پس اگر وہ شکل آتشی ہو تو بموجب مرکز خانہ آتش؛ اگر باد ہو تو باد؛ اگر آبی ہو تو آب؛ اگر خاکی ہو تو خاک سے یعنی وہ شکل جس خانہ میں پڑی ہو، بموجب نقشہ استخراج ضمیر جو ذیل میں درج ہے۔ ضمیر سائل معلوم کر لو۔

(2) اگر وہ شکل متخرجہ زائچہ رمل میں موجود نہ ہو تو جان لو کہ ضمیر کسی غائب یا دزد یا گم شدہ کے لیے کیا گیا ہے۔

# نقشہ استخراج ضمیر سائل

| نمبر شمار | مرکز آتش | مرکز باد | مرکز آب | مرکز خاک |
|---|---|---|---|---|
| 1 | طالع یعنی تن و جان | نطق و فصاحت | اتصال موصلات | نقصان یعنی علیحدگی |
| 2 | حصول مال زرنقدی | دوست مددگار | معاش و معاملہ | قدوم غائب |
| 3 | علم وہنر | برادران | خواہر واقارب | خواب آشفتہ |
| 4 | باپ | املاک | کارپوشیدہ | گنج ودفینہ |
| 5 | خبر و معشوق | تحفہ وہدیہ | فرزندان | نعمت وخلعت |
| 6 | بیماری | خدمتگاران | جوان خورد | خوف وخطر |
| 7 | عورت | مخالفت | دزد | غائب |
| 8 | خوف مرگ | تنگ دستی | مال میراث | پریشانی نقصان مال |
| 9 | سفر | حصول کیمیا | سلطان ووزارت | ورشگی دھرم وایمان |
| 10 | بادشاہ | روزگار | والدہ | صنعت وحرفت |
| 11 | سعادت نفس | دوستان | امید | اتصال یعنے وصل |
| 12 | دشمن | بدبختی ودعوئی | حیوان بزرگ | زندانی |
| 13 | عشق | خواہش | فکر وتردد | جھگڑا فساد |
| 14 | معشوق | ملاقات کے | انتظاری کے | کارخلوت |
| 15 | سفر | سرکشی | کشت خون | رنج وملال |
| 16 | فکر وعاقبت | خرید وفروخت | بنائے عمارت | ضبط اشیاء |



مثال: ایک شخص نے احوال ضمیر دریافت کیا۔ اس لیے قرعہ ڈالا اور زائچہ رمل بنایا تو یہ صورت پیدا ہوئی۔

علم

پس بموجب قاعدہ مذکور کے امہات کی شکلوں کے مرتبہ آتش وبادوخاک سے ایک شکل بنائی تو پیدا ہوئی۔ بعدازاں نبات سے مرتبہ خاک' باد' آب' آتش سے شکل بنائی تو پیدا ہوئی۔ اب ان ہردوشکلوں یعنی کو باہم ضرب دیا تو شکل پیدا ہوئی۔ معلوم ہوا کہ یہ شکل بادی ہے اور زائچہ میں بخانہ وہم جو بادی ہے۔ موجود ہے پس نقشہ ضمیر کو دیکھا تو خانہ دہم کے مقابل مرکز ماد میں روزگار لکھا ہے۔ اس لیے جواب دیا کہ تم اپنے روزگار کے لیے دریافت کرتے ہو۔ باقی بریں قیاس۔

## فصل سوم

# قاعدہ مجمل ضمیر و میعاد و اسم و دفین

جاننا چاہیے کہ ان چار چیزوں یعنی ضمیر و میعاد و اسم و دفین کے استخراج میں بہت غور اور عقل خداداد کو کام میں لانا پڑتا ہے۔ بدوں استاد کے حل ہونا نہایت مشکل ہے۔ کتب ہائے رمل میں استادوں نے بہت کچھ ان کے متعلق لکھا ہے مگر پھر بھی جائے استاد خالی است کا معاملہ ہے اور بدوں راہبری استاد کے آنا مشکل ہے لہٰذا ایک مختصر طریقہ ذیل میں درج کیا جاتا ہے۔ زیادہ بباعث طوالت کتاب چھوڑ دیا گیا ہے۔ عنقریب اس کا مفصل حال دوسرے رسالہ میں بہت جلد قلمبند کر کے ہدیہ ناظرین کروں گا۔

واضح ہو کہ ہدایت الرمل جو اس علم کی ایک مستند کتاب ہے۔ اس میں لکھا ہے کہ نقاط آتش سے ضمیر اور باد سے میعاد یعنی مدت اور آب سے اسم اور خاک سے دفین استخراج کرنا چاہیے۔

1- طریقہ اس کا یہ ہے کہ زائچہ رمل بنا کر اول شکل سے شانز دہم تک تمام نقاط آتش شمار کریں اور مجموعہ سے ایک کم کر دیں اور باقی میں 135 عدد جمع کریں۔ بعدازاں مجموعہ کو 16 پر تقسیم کریں جو باقی رہے۔ اس کو خانہ اول سے طرح کریں جس خانہ پر منتہی ہوں۔ اس جگہ سے ضمیر بیان کریں۔

2- اگر مدت کام کی معلوم کرنی ہو تو تمام نقاط بادی اول سے آخر تک شمار کر کے اس میں سے چار کم کر دیں اور باقی میں 135 عدد اور جمع کر کے کل مجموعہ کو 16 پر تقسیم کریں باقی کو خانہ دوئم سے طرح کرنا شروع کریں جس جگہ اعداد منتہی ہوں۔ اس شکل سے کام کے ہونے یا نہ ہونے کا معہ مدت کے احکام بیان کریں۔



3- اگر اسم معلوم کرنا ہو تو تمام زائچہ کے نقطہ آبی اول سے آخر تک شمار کر کے اس میں سے 4 کم کر دیں اور باقی میں 5 آبی عدد اور جمع کر کے کل مجموعہ کو 16 پر تقسیم کریں۔ باقی کو خانہ سوم سے بانٹنا شروع کریں جس جگہ اعداد منتہی ہوں۔ اس جگہ سے استخراج اسم شروع کریں۔ اگر اعداد خانہ زوج میں منتہی ہوں تو اسم مرکب ہوگا اگر خانہ مفرد میں منتہی ہوں تو اسم مفرد حروف کا خیال کرنا چاہیے۔

4- اگر دفین معلوم کرنا ہو تو زائچہ کی اول شکل سے آخر تک تمام نقاط خاکی شمار کریں اور اس میں سے آٹھ منہا کر کے باقی میں 912 عدد اور جمع کر کے مجموعہ کو 16 پر تقسیم کریں اور باقی کو خانہ 4 سے تقسیم کرنا شروع کریں پس جس خانہ پر اعداد منتہی ہوں۔ اس شکل سے موجودگی وعدم موجودگی دفین کا حکم لگا دیں اور بعض استادوں کا قول ہے کہ ہر ایک عنصر کی بقیہ رقم کو خانہ اول سے طرح کریں۔ ہدایت الرمل میں بھی اس طرح پر درج ہے مگر میرے استاد کا تو قول ہے کہ طرح آتش کی اول سے' باد کی دوم سے' آب کی سوم سے' خاک کی چہارم سے۔ جیسا کہ میں نے لکھا ہے کرنی چاہیے کیونکہ خانہ اول آتش طرح آتش' دوم باد طرح باد' سوم آب طرح آب' چہارم خاک طرح خاک سے لازم ہے۔

باب چہارم

# مختصر احکام دوازدہ خانہ

## فصل اوّل

## منسوبات اشکال متعلق سوالات

چونکہ عالمان رمل نے اس اسرارِ مخفی کو بہت کچھ رموز وکنایات سے ظاہر کیا ہے مگر میں مبتدیوں کے لیے اس کا مختصر طور پر پردہ اٹھاتا ہوں اور اس کے نکالنے کا طریقہ بالکل آسان بتلاتا ہوں تاکہ مبتدی کو سوال کے جواب استخراج کرنے میں بالکل آسانی ہو جائے لہٰذا ایک نقشہ منسوبات اشکال کا درج ذیل کرتا ہوں۔



### نقشہ منسوبات اشکال متعلقہ سوال

| نمبر شمار | سوال | منسوب شکل | سوال | منسوب شکل | سوال | منسوب شکل | سوال | منسوب شکل | سوال | منسوب شکل | سوال | منسوب شکل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | حیات نفس | [شکل] | صحت جسم | | | | | | | | | |
| 2 | مال درخانہ طاق | [شکل] | معاش درخانہ خفیہ | [شکل] | مع وشعر | [شکل] | بارش | [شکل] | غائب قدوم | [شکل] | | |
| 3 | نسل وحرکت | [شکل] [شکل] | اخوت | [شکل] | اقرباء | [شکل] | | | | | | |
| 4 | عاقبت | [شکل] | مقام | [شکل] | ملک | [شکل] | طول عمر | [شکل] | ہدیہ | [شکل] | دفین | [شکل] |
| 5 | فرزند | [شکل] | محبوب | [شکل] | خط وخبر | [شکل] | ہدیہ | [شکل] | خلعت | [شکل] | دیدار بزرگان | [شکل] |
| 6 | رنج ومرض | [شکل] | طیور | [شکل] | خدمت گار | [شکل] | حیوان کوچک | [شکل] | گریختہ | [شکل] | اسرار | [شکل] |
| 7 | نکاح | [شکل] | بشرکت | [شکل] | غائب | [شکل] | وزد | [شکل] | مخالف | [شکل] | | |
| 8 | مال غائب | [شکل] | مال میراث | [شکل] | مال دعوے | [شکل] | قرض | [شکل] | خوف | [شکل] | مرگ | [شکل] |
| 9 | سفر | [شکل] | خواب | [شکل] | ایمان | [شکل] | حصول علم | [شکل] | وزارت | [شکل] | | |
| 10 | بادشاہ | [شکل] | روزگار | [شکل] | والدہ | [شکل] | | | | | | |
| 11 | امید | [شکل] | غائب فرزند | [شکل] | غائب محبوب | [شکل] | خزانہ | [شکل] | وزارت | [شکل] | | |
| 12 | دشمنان | [شکل] | چہار پایہ | [شکل] | زندان | [شکل] | | | | | | |

# فصل دوم

## در بیان احکام دوازدہ خانہ

### خانہ اوّل:

اگر سوال حیات ونفس کا ہو تو کو دیکھو اگر خانہ اول میں ہو تو قوت طالع۔ اگر شکل ول میں ہو تو صحت جسم کا سوال ہو گا پس خانہ چہارم کو دیکھو اگر اس خانہ میں شکل یا یا ہو تو جسم قوی اور فربہ ہو اگر شکل یا یا یا ہو تو تباہی جسم پر دلالت کرتی ہیں و سے بلندی جگہ سے گرنا۔ اگر یہ شکلیں خانہ 5,2 میں ہوں تو سائل کو بے خبر زہر ملے یا کسی موذی جانور سے خوف ہو۔

### خانہ دوم:

اگر سوال حصول کا ہو تو شکل کو دیکھو اگر زائچہ میں خانہائے طاق میں ہو تو مال ملے گا گر یہ شکل خانہائے جفت میں ہو تو معاش کا ذریعہ عمدہ ملے۔ تکرار اور ضعف وقوت کو مدنظر رکھو گر سوال خرید وفروخت کا ہو تو دیکھو اگر امہات میں ہو اور خانہ 9 میں تکرار کرے اور سائل فروخت کرے اور خریدار اپنی مرضی کے موافق خریدے اگر بنات میں ہو اور خانہ 12 یا 14 میں تکرار کرے تو فروخت کنندہ فائدہ اٹھاوے اگر بارش کا سوال ہو تو شکل کو دیکھے جس خانہ میں موجود ہو اس سے حکم کرے اس طرح قدوم غائب کو دیکھنا چاہیے۔

### خانہ سوم:

اگر زائچہ میں شکل خانہ فرد میں ہو تو سائل کے بھائی ہیں اگر خانہ زوج میں ہو تو ہمشیرہ ان کریں۔ عدد بموجب تکرار وخانہ کے معلوم کریں اگر شکل زائچہ میں نہ ہو اور خانہ سوم شکل خارج ہو تو خواہر وبرادر نہیں ہوں گے اور احوال خویش واقارب شکل سے اگر



بطریق مذکورہ بالا زائچہ میں نہ ہو اور شکل سوم داخل ہو تو خویش واقارب نامہربان ہوں گے اگر نقل وحرکت کا سوال ہو تو شکل و کو زائچہ میں دیکھو اگر خانہ فرد میں ہو تو نقل وحرکت ضرور ہو گی اگر زوج میں ہو تو ارادہ ملتوی ہو گا اگر شکل خانہ 12,8,6 میں ہو اور خانہ سوم میں شکل ثابت ہو تو بھی ارادہ ملتوی ہو گا۔

### خانہ چہارم:

اگر سوال عاقبت کا ہو تو شکل کو دیکھو اگر خانہ 13,9,5,1 میں ہو تو نیکوئی عاقبت اگر خانہ 12,8,6 میں ہو تو بدی اگر کسی جگہ نہ ہو تو شکل چہارم کو 5 سے ضرب کرو۔ حاصل سے حکم کرو۔

### نکتہ:

جس کام کی عاقبت دیکھنی ہو۔ اس خانہ کی شکل کو صاحب خانہ سے ضرب دو۔ حاصل ضرب کو پندرھویں سے ضرب دو۔ بعدازاں حاصل سے احکام نیکی وبدی کے کرو۔ اگر مقام کا حال دیکھنا ہو تو سے دیکھو اگر ملک کا دیکھنا ہو تو شکل سے دیکھو اگر رمل میں نہ ہو اور خانہ چہارم کی شکل نحس خارج ہو تو سائل بے ملک ہو اگر طول عمر کا سوال ہو تو شکل کو دیکھو کہ کس جگہ پڑی ہے اور شکل زائچہ چہارم کو بھی دیکھو اور حال آغاز عشرات مات الوف سے عمر بیان کرو اگر سوال متعلق باپ کے ہو تو شکل کو دیکھو اگر دفین کا سوال ہو تو شکل کو دیکھو اگر شکل یا یا یا خانہ 16,14,10,8,6,4,1 میں ہوں تو دفین موجود اور بعدازاں شکل دوم کو چہارم سے ضرب کرو۔ حاصل کو 4 میں ضرب دو۔ حاصل شکل اگر داخل ہو تو دفین ہے اگر معلوم کرے کہ دفین کدھر ہے تو چہارم سے بیان کرو۔ شکل سوم دست چپ دفین اور پنجم دست راست اور ہم قبلہ دفین ہے۔

### خانہ پنجم:

اگر سوال فرزند ہو تو شکل اگر محبوب ہو تو شکل سے بیان کرو اگر خانہائے ذکر میں ہو تو مذکر ورنہ مونث اگر خط وخبر کے لیے سوال ہو تو و کی ضعیف وقوت کے لحاظ سے بیان کرو۔

## خانہ ششم:

اگر رنجور یا مریض کا سوال ہو تو شکل کو دیکھو جس خانہ میں ہو بموجب منسوبات عضو اس خانہ کی بیماری تصور کرو اگر شکل رمل میں نہ ہو تو شکل ششم کے تکرار وضعف وقوت سے حاصل بیان کرو اگر سوال خدمتگار یا شاگرد کا ہو تو شکل و اور اگر سوال پرند کا ہو تو شکل اور حسین خورد کے لیے شکل سے دیکھو اگر سوال گم شدہ یا گریختہ کا ہو تو شکل کو دیکھو جس ربع پر پڑی ہے۔ گریختہ اس طرف ہے اگر رمل میں موجود نہ ہو تو شکل ششم کے تکرار وغیرہ سے بتلاؤ۔ اگر ملنے گریختہ کا سوال ہے تو شکل 3 کو 6 سے ضرب کر کے نتیجہ سے حکم لگاؤ۔

## خانہ ہفتم:

اگر سوال نکاح کا ہو تو شکل کو دیکھو اگر زائچہ میں بخانہ نیک موجود ہو تو نکاح مفید ہو گا اگر زائچہ میں نہ ہو اور شکل ہفتم خارج ہو تو ہرگز نکاح نہ ہو اگر سوال غائب کا ہو تو شکل کو دیکھو اگر خانہائے حیات مثل 11,9,4,3,2,1 میں ہو تو غائب زندہ ہے اگر خانہ 6 میں ہوں تو بیمار ہے۔ نکتہ۔ شکل 4 کو 7 سے اور 2 کو 12 اور 3 کو 9 سے ضرب دو اگر تینوں شکلیں داخل ہوں اور امہات میں تکرار کریں جلد آئے اگر منقلب ہوں اور نبات میں تکرار کریں تو ہفتہ اگر خارج ہوں اور متوالات میں تکرار کریں ماہ اگر ثابت ہو تو زوایدات میں تکرار کریں تو سال کی مدت بتلانی چاہیے اگر شراکت کا سوال ہو تو شکل سے بیان کرو اگر سوال چور کا ہو تو شکل و سے اور اگر شکل اول خانہ 6 یا 7 میں تکرار کرے اور خانہ دوم میں شکل داخل ہو تو صاحب مال خود چور ہے ناحق وہ دوسروں کا نام بدنام کرتا ہے خود یا تو کسی جگہ رکھ کر بھول گیا ہے اگر دریافت کرے کہ کہاں بھول گیا ہوں تو شکل خانہ دوم کے تکرار سے بیان کرے اگر خانہ 2 میں ہو اور خانہ 8 کی شکل داخل ہو تو مال تلف نہیں ہوا۔ خارج ہو تو ہو چکا ہے۔ مکان دزد شکل کے تکرار سے بیان کریں باقی بریں قیاس۔

## خانہ ہشتم:

اگر سوال مال غائب و کا ہو تو کو دیکھو اگر خانہ دوم کی شکل داخل ہو تو حاصل ہو ورنہ برعکس اگر مال میراث کا ہو تو سے دیکھو اگر مقروضی کا سوال ہو تو شکل کو دیکھو اگر



خانہ 12,8,7,6 میں ہو تو سائل مقروض ہے اگر خانہ دوم کی شکل خارج ہو تو قرضہ جلد ادا ہو گا۔ خوف وخطر کے سوال میں شکل کو دیکھو اگر خانہ 4 میں ہو تو حشرات الارض اگر 8,6 میں ہو تو جانوروں سے خوف ہو گا اور مرگ کا حال سے دیکھو۔

## خانہ نہم:

سفر کے سوال میں شکل کو دیکھو اگر خانہ نہم میں ہوں تو سفر پر دلالت کرتی ہیں اگر خواب کا سوال ہو تو شکل کو دیکھو اگر قوت میں ہو اور خانہ 9 میں شکل داخل ہو تو خواب دیکھا ہے اگر خانہ 9 میں ثابت نحس ہو اور خانہ 12,8,6 میں تکرار کرے تو فراموش ہو گیا ہے اگر واسطے علم کے ہو تو شکل و کی ضعف اور قوت کو دیکھ کر بتلاؤ باقی بریں قیاس۔

## خانہ دہم:

اگر سوال متعلق حاکم یا سلطان کے ہو تو شکل کو دیکھو اگر قوت میں ہو۔ قوت حاکم یا سلطان اور حصول مقصود پر دلالت کرتی ہے اگر واسطے روزگار کے ہو تو شکل کو دیکھو اگر خانہائے 11,14,10,2,1 میں ہو تو روزگار عمدہ ہو گا اگر رمل میں نہ ہو تو شکل اول کو 10 سے ضرب کرو۔ حاصل سے حکم لگاؤ اگر سوال والدہ کا ہو تو شکل سے بیان کرو۔

## خانہ یازدہم:

اگر سوال امید کے بر آنے کا ہو تو شکل کے نیک وبہ تکرار سے بتلاؤ اگر رمل میں موجود نہ ہو تو شکل 2 کو 11 سے ضرب کر کے نتیجہ سے بیان کرو اگر سوال فرزند کا ہو تو محبوب کا ہو تو کو دیکھ کر احکام بیان کرو اور خانہ 12,8,6 ہو تو فرزند ومحبوب پیار ہو اگر سوال خزانہ سلطان کا ہو تو شکل و سے بیان کرو۔

## خانہ دوازدہم:

اگر سوال دشمن کا ہو تو شکل کو دیکھو اگر زائچہ میں خانہ طاق میں ہو تو دشمن کو قوت ہو گی اور اگر شکل اول خانہ طاق میں ہو تو سائل کو قوت ہو گی اور دشمنان شکل کے تکرار سے یعنی

جتنی جگہ تکرار کرے اسی قدر دشمن ہوں اگر خانہ 12 کی شکل سعد ہو اور خانہ محبت میں تکرار کرے تو دشمن دوست ہو جائے اگر خانہ عداوت میں ہو تو دشمنی بڑھے۔ شکل طالع کو 12 سے ضرب کرو اگر شکل سعد ہو تو صلح ہو جائے اگر نحس ہو جنگ ہو گی اگر شکل [شکل] و [شکل] ہو خونریزی ہو گی اگر سوال چہار پایہ کا ہو تو شکل [شکل] و [شکل] کو دیکھو اگر ان میں سے ایک شکل خانہ 12 میں ہو تو سائل کے پاس چہار پایہ ہیں اور جس قدر یہ تکرار کریں۔ اسی قدر ہوں اگر سوال زندانی کا ہو تو شکل [شکل] و [شکل] کو دیکھو اگر رمل میں خانہ نیک میں پڑی ہوں اور شکل خانہ 12 خارج ہو تو محبوس جلد رہائی پائے اگر شکل [شکل] یا [شکل] خانہ 12 میں ہو اور کسی نحس خانہ میں تکرار کریں تو بدحالی محبوس پر دلیل ہے۔

ترتیب تخ ۔ ۔ی یونانی میٹریا میڈیکا (نظریہ قانون مفرد اعضاء)

از قلم: حکیم نثار احمد ۔ ۔ ی

۔ ۔ ۔ ن ی وہ کتاب جو آج تک اس سے پہلے اس طرح نہیں لکھی گئی ہوگی۔

سان نسخہ جات وقرابادینی مجربات کا خزانہ آپ کی نظر!

نظریہ مفرد اعضاء پر شاید ہی کوئی اتنی محنت کرسکتا جتنی حکیم نثار صاحب نے اس کتاب کے لکھنے ۔ ۔ ۔ ہے۔

اس کتاب کی افادیت کا اندازہ آپ کو کتاب پڑھنے کے بعد ہوگا

اس کتاب کو آپ نظریہ مفرد اعضاء کا مختصر انسائیکلو پیڈیا بھی کہہ سکتے ہیں۔ قیمت۔

---

## لقین مرشد کامل (حدائق الاحبار)

از قلم: حضرت محمد صادق فرغانی

شریعت، طریقت اور حقیقت کے بلند پایہ موضوع پر اکی برگزیدہ انسان کی بلند پایہ لافانی کتاب!

قیمت۔

---

## وت موکلات

از قلم: سید محبوب علی شاہ

ہر قسم کے نادر عجیب وغریب عملیات وتعویزات برائے جملہ کام اور حاضری موکلات! قیمت-/75

---

## مع الرمل / آئینہ غیب

از قلم: پنڈت گردھاری لعل

رمل کی سولہ شکلوں کے ذریعے ہر سوال کا جواب، مکمل جداول نقشہ وحساب! قیمت۔

---

## ملیات سنت قرآنی

از قلم: مولوی اول شاہ رضوی

''ہم نے قرآن شریف میں مومنوں کے لئے شفاء اور رحمت نازل فرمائی''۔ قیمت

---

## ح سلیمانی

از قلم: محمد برکت اللہ لکھنوی

الف سے لیکر یے تک عملیات کی مکمل تکاب...... عملیات کی زکوۃ، قران خوانی، اسمائے الہی اور دیگر بے

راعمال! قیمت-/90

---

## نبول عملیات

از قلم: میاں مقبول احمد

محبوب خدا ﷺ کی محبوب دعائیں، نقوش وخواص کلام ربانی، فضائل حاجات، قرآنی دعائیں، باب

فاء، عملیات غفرانی، نقوش وتعویزات، استخارہ کشف باب الشفاء قیمت۔

---

## ن موہنی الحب دل پسند انکشاف غیبی

اعمال وتسخیر کا انسائیکلو پیڈیا، ہر حرف کا بھید، عشق حقیقی، عشق مجازی، کشف القبور، موکلات کی حاضری،

باب سے دوستی، دیو پری کی گرفتاری اور ہر ضرورت کے ہزاروں عمل! قیمت۔

---